ہے۔

تحریف کرنے والوں نے اس روایت میں لفظی تحریف یہ کی ہے کہ محمد بن یوسف کے جواب کے آخری ٹکڑے کو ابتدائی حصے سے لفظاً اور معناً بالکل الگ کر دیا، چنانچہ محمد بن یوسف کے جواب کا آخری ٹکڑا استفہام انکاری (سوال انکاری) کی شکل میں یہ تھا:

" أَوَ قلت لإحدى وعشرين؟" "کیا میں نے اکیس رکعات کہا؟"

یہاں " أَوَ " واو کے زبر کے ساتھ ہے جو استفہام (سوال) کے لئے آتا ہے۔ جیسے قرآن میں درجنوں مقامات پر ہے:

"أَوَلَمۡ يَرَوۡا۔۔۔"

کیا ان لوگوں نے دیکھا نہیں۔۔۔؟؟ (مثلاً ملاحظہ کریں :سورۃ الرعد(۱۳/۴۱)

اور یہاں اس کے ذریعہ جو استفہام (سوال) ہے وہ انکاری سوال ہے، جسے عربی میں استفہام انکاری کہا جاتا ہے۔

یعنی محمد بن یوسف اکیس رکعات والی بات کی سختی سے تردید کرنے کے لئے فرما رہے ہیں کہ: "کیا میں نے اکیس رکعات کہا؟ "!یعنی میں نے ایسا ہرگز بیان نہیں کیا ہے۔

یہاں مطلب کوئی سوال پوچھنا نہیں ہے، بلکہ سوال کے انداز میں ایک چیز کا سختی سے انکار کرنا مقصود ہے، ہم لوگ بھی اردو زبان میں اس طرح کے "انکاری سوال" کا استعمال کرتے رہتے ہیں، یہ بات بالکل عام فہم ہے۔

☆ لیکن الاجماع کے مضمون نگار کا مبلغ علم دیکھئے، فرماتے ہیں:

"اگر یہ " أَوَ " ہو تو اس صورت میں یہ سوال کے لئے ہوتا ہے۔۔۔اور یہ بات بالکل واضح ہے کہ جہاں سوال ہوگا وہاں یقین نہیں ہوگا، اس لئے کہ سوال ہوتا ہی وہاں جہاں شک ہو، یقینی بات معلوم نہ ہو، اگر کوئی بات یقینی طور پر معلوم ہو تو وہاں سوال کے کیا معنی؟" (الاجماع: شمارہ:۱، (ص:۸۲)

اس بے تکی بات پر مضمون نگار کو اتنا ناز تھا کہ اسے بولڈ کر کے لکھا ہے، اب ان کو کون سمجھائے کہ سوال کی ایک قسم سوال انکاری بھی ہے، جسے استفہام انکاری کہا جاتا ہے، اور اس طرح کے سوال کے انداز میں پورے یقین کے ساتھ بات کی جاتی ہے، یہاں پر سوال کی جو نوعیت ہے وہ سوال انکاری یعنی استفہام انکاری ہے، نہ کہ کسی طرح کا استفسار یا اضافہ علم کے لئے کوئی سوال ہے۔

مضمون نگار سے گزارش ہے کہ ذرا وقت نکال کر عربی قواعد کی کتابوں میں "استفہام انکاری" کی بحث پڑھ لیجئے۔

افسوس ہے کہ مضمون نگار نے سوال کی مذکورہ بے تکی تشریح کرنے کے بعد اسی کے بل بوتے یہاں پر " أَوَ " کے سوالیہ ہونے سے انکار کر دیا اور لفظی تحریف کرتے ہوئے یہاں " أَوَ " کو واوَ پر زبر پڑھنے کے بجائے ساکن پڑھا، پھر اسے بل (بلکہ) کے معنی میں لے لیا، حالانکہ یہاں اس معنی کا سابقہ کسی بھی جملے سے کوئی تعلق ہی نہیں ہے۔

خود الاجماع کے مضمون نگار نے لکھا کہ:

"اور کہاں پر یہ " أَوَ " اور کہاں پر " أَوْ " پڑھنا ہے اس کو آگے پیچھے کا سینٹینس (جملہ) دیکھ کر معلوم کیا جاتا ہے"۔ (الاجماع: شمارہ:۱، ص:۸۲)

عرض ہے کہ آگے اور پیچھے کے تمام الفاظ کے ساتھ محمد بن یوسف کا جواب ملاحظہ فرمائیں:

**قال: لقد سمع ذالک من السائب بن يزيد، ابنُ خصيفة، أَوَ قلت لإحدى وعشرين؟"؟**

محمد بن یوسف نے کہا: اس طرح کی بات یزید بن خصیفہ نے ہی سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے سنی ہے، کیا میں نے اکیس رکعات کہا؟۔ (فوائد أبي بكر النيسابوري: ق ۱۳۵/ب)۔

واضح رہے کہ اس جواب کے بیچ میں جملۂ معترضہ کے طور پر اسماعیل بن امیہ نے جو بات بیان کی ہے وہ محمد بن یوسف کی نہیں ہے، جبکہ " أَوَ " یہ محمد بن یوسف کا کلام ہے اس لئے اس کو صرف

محمد بن یوسف ہی کے کلام سے جوڑ کر دیکھا جائے گا۔اس بنا پر محمد بن یوسف کا پورا کلام حاضر ہے، کوئی بھی عقلمند انسان ایک نظر ہی دیکھ کر بتادے گا کہ یہاں " أَوَ " استفہامیہ انکاریہ ہے یعنی محمد بن یوسف اکیس کی تعداد بیان کرنے سے انکار کررہے ہیں۔

اس کے برخلاف اگر یہاں " أَوَ " کو " أَوْ " پڑھیں تو ماقبل اور مابعد کا کوئی بھی لفظ اس مفہوم کا ساتھ نہیں دے گا، اسی لئے مضمون نگار کو یہ کہانی بنانی پڑی کہ اسماعیل بن امیہ نے واپس آخر محمد بن یوسف کو یزید بن خصیفہ کا جواب بتایا تو انہوں نے رجوع کیا، جبکہ اس بات کے لئے اس روایت میں ایک حرف بھی موجود نہیں ہے۔

☆ اسی طرح ''لإحدى وعشرين'' میں ''لام'' کو زیر پڑھنے کے بجائے زبر پڑھا گیا اور اسے لام تاکید بتلایا گیا ہے، حالانکہ یہاں اگر لام تاکید ہوتا تو "عشرين" کو "عشرونَ" ہونا چاہئے، کیونکہ لام تاکید یہ جر کا عمل نہیں کرتا ہے، لیکن مخطوطہ میں ''عشرين'' مجرور ہے۔

یہ زبردست دلیل ہے کہ یہاں لام تاکید ہرگز نہیں ہے۔

الاجماع کے مضمون نگار کی ڈھٹائی بھی قابل دید ہے، ایک تو خود لام جارہ کو لام تاکید پڑھ لیا، پھر اس چوری پر سینہ زوری دیکھیں فرماتے ہیں: ''اس طرح کے ترجمہ سے بچنے کے لئے کفایت اللہ صاحب نے لام تاکید کا ترجمہ ہی اڑادیا''۔( الاجماع :شمارہ: ا،ص:۸۳)

محترم! پہلے یہاں لام تاکید کا وجود تو ثابت کیجئے! ترجمہ کا مطالبہ بعد میں کرنا!

مضمون نگار نے ایک سوال بار بار کیا ہے کہ علامہ البانی نے، اور ناچیز نے پہلے جب یہ روایت نقل کی تھی تو اس جملے کو کیوں نقل نہیں کیا تھا؟

محترم اس کی وجہ صاف ہے کہ ہمارا مقصود صرف یہ تھا کہ محمد بن یوسف کی روایت اور ان کا موقف بتلائیں اور اس کے لئے صرف اتنا حصہ ہی کافی تھا جتنا ہم نے نقل کیا۔

تنبیہ:

اجماع کے مضمون نگار نے محمد بن یوسف کی طرف باطل طور پر رجوع کی بات منسوب کرنے کے بعد یہ بھی کہا ہے کہ دکتور کمال قالمی نے بھی یہی بات کہی کہ محمد بن یوسف نے گیارہ کی تعداد بیان کرنے سے رجوع کرلیا ہے۔

حالانکہ دکتور قالمی پر یہ صریح بہتان ہے، انہوں نے ہرگز ایسی کوئی بات نہیں کہی ہے البتہ انہوں نے صرف یہ احتمال پیش کیا تھا کہ ہوسکتا ہے محمد بن یوسف نے گیارہ کی تعداد بتانے میں یزید بن خصیفہ کو اپنا ہمنوا ظاہر کیا ہو،لیکن اس احتمال کو بھی انہوں نے آگے خود ہی مرجوح قراردے دیا ہے اور دوسرے احتمال کے بارے میں "وهذا أظهر " کہہ کر اسے ہی ترجیح دی ۔(اسی مضمون کا صفحہ (52) دیکھیں

الغرض یہ کہ محمد بن یوسف کا یہ جملہ ان کے مکمل جواب کا آخری حصہ ہے اور اس میں رجوع کی بات تو در کنار سختی سے اکیس رکعات کی تعداد کا انکار ہے۔

ان تمام باتوں کے ساتھ اس پر بھی غور کیجئے کہ محمد بن یوسف سے امام مالک سمیت چھ ثقہ شاگردوں نے صحیح سند سے گیارہ رکعات ہی نقل کی، بلکہ ایک اور شاگرد ابن اسحاق نے بھی معنوی طور پر یہی نقل کیا ہے۔

یہ بھی اس بات کی دلیل ہے کہ محمد بن یوسف کی طرف رجوع کی نسبت محض ایک افتراء اور بہتان ہے۔

خلاصہ بحث یہ کہ اس روایت میں محمد بن یوسف نے گیارہ کی تعداد بیان کی ہے اور پورے وثوق کے ساتھ بیان کی ہے اور ساتھ ہی یزید بن خصیفہ کی بیان کردہ تعداد کی تردید بھی کردی ہے، اور خود یزید بن خصیفہ بھی اپنی بیان کردہ تعداد پر اطمینان کا اظہار نہیں کرسکے ۔لہٰذا محمد بن یوسف کی گیارہ کی تعداد والی راویت اعلیٰ درجہ کہ صحیح روایت ہے۔ والحمدللہ۔

تحقیق وتردید

# اللھم لک صمت... اور مولانا قاسمی صاحب

حافظ اکبرعلی اخترعلی سلفی

الحمد للہ وحدہ والصلاۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ، امابعد:

محترم قارئین! ایک قاسمی عالم ہیں جنہوں نے :''اللّٰھم لک صمت وعلی رزقک افطرت''. کے ثبوت پر دو صفحے کا ایک مضمون لکھا۔ آپ کی خدمت میں راقم، اس کا جواب پیش کر رہا ہے۔ بغور ملاحظہ فرمائیں۔

**(۱) شیخ -ھداہ اللہ- سرخی لگاتے ہوئے رقمطراز ہیں: افطار سے پہلے کی دعاء کا مسئلہ اور غیر مقلدین کو منہ توڑ جواب۔۔**

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! آپ کو معلوم ہے کہ منہ توڑ جواب کسے کہتے ہیں؟ آپ نے منہ توڑ جواب تو دور اچھی طرح سے جواب بھی نہیں دیا۔

**(۲) شیخ -ھداہ اللہ- فرماتے ہیں: غیر مقلدین اپنی عادت کے مطابق یہ شور مچارہے ہیں کہ افطار کی دعاء:''اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ، وَعَلٰی رِزْقِکَ أَفْطَرْتُ''. حضور ﷺ سے ثابت نہیں، اور جس حدیث میں یہ الفاظ آئے ہیں وہ ضعیف ہے۔**

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! ہم شور نہیں مچا رہے ہیں بلکہ صحیح بات کی طرف لوگوں کی رہنمائی کررہے ہیں اور رہا مسئلہ زیر بحث حدیث کا تو وہ ضعیف نہیں بلکہ سخت ضعیف ہے۔

تفصیل کے لئے دیکھیں، راقم کا رسالہ:''القول المختار فی تحقیق الدعاء عند الافطار''.

**(۳) شیخ -ھداہ اللہ- فرماتے ہیں: اس مسئلہ پر تحقیق درج ذیل ہے:**

**امام ابوعبدالرحمٰن محمد بن فضیل بن غزوان بن جریر الضبی الکوفی رحمہ اللہ (م ۱۹۵ھ) فرماتے ہیں:**

**حَدَّثَنَا حُصَيْنٌ، عَنْ أَبِي زُهْرَةَ، قَالَ:''كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا صَامَ، ثُمَّ أَفْطَرَ يَقُولُ: اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ، وَعَلٰى رِزْقِكَ أَفْطَرْتُ''.**

**خلاصہ یہ کہ ابوزھرہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جب نبی ﷺ افطار کرتے تو فرماتے:''اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ، وَعَلٰی رِزْقِکَ أَفْطَرْتُ''.** (الدعاء للضبی، حدیث نمبر: ۲۶)

**تنبیہ: یہ روایت مرسل ہے اور مرسل روایت جمہور محدثین کے نزدیک حجت ہے۔**

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی!:

❁ آپ نے اپنے دعویٰ (یعنی: مرسل روایت جمہور محدثین کے نزدیک حجت ہے) کی دلیل کیوں نہیں پیش کی؟ آپ کو پیش کرنی چاہئے تھی۔

❁ مرسل روایت جمہور محدثین کے نزدیک حجت نہیں ہے۔ ائمہ کرام کے اقوال پیش خدمت ہیں:

❁ امام ابو بکر محمد بن موسیٰ الھمدانی رحمہ اللہ (المتوفی: ۵۸۴ھ) فرماتے ہیں:

''فَإِنَّ الْمُرْسَلَ أَكْثَرُ النَّاسِ عَلٰى تَرْكِ الِاحْتِجَاجِ بِهِ''.

''اکثر لوگ اس بات کے قائل ہیں کہ مرسل روایت سے احتجاج

نہیں کیا جائے گا"۔(الاعتبار في الناسخ والمنسوخ من الآثار، ص: ۱۵)

امام برہان الدین ابراہیم بن عمر الجعبری رحمہ اللہ (المتوفی:۷۳۲ھ) فرماتے ہیں:

"وَهُوَ صَحِيح عِنْد مَالك و أبي حنيفَة وصاحبيه، ضَعِيف عِنْد مُسلم وَالشَّافِعِيّ وَأحمد، وَالزهْرِيّ وَأكْثر الْمُحدثين"۔ "مرسل امام مالک، امام ابوحنیفہ اور صاحبین کے نزدیک صحیح ہے اور امام مسلم، امام شافعی، امام احمد، امام زہری اور اکثر محدثین کے نزدیک ضعیف ہے"۔(رسوم التحديث في علوم الحديث بتحقيق إبراهيم الميلي، ص:۷۰)

امام ابوعبد اللہ محمد بن ابراہیم الکنانی الشافعی رحمہ اللہ (المتوفی:۷۳۳ھ) فرماتے ہیں:

"حكم الْمُرْسل حكم الضَّعِيف إِلَّا أَن يَصح مخرجه بمجيئه من وَجه آخر إِمَّا مُسْندًا أَو مُرْسلا عَن غير رجال الأول فَيكون حجَّة محتجا بِهِ وَقَالَ مَالك وَأَبُو حنيفَة يحْتَج بالمرسل مُطلقًا ورده قوم مُطلقًا وَالْأول أصح وَعَلِيهِ جَمَاهِير الْعلمَاء والمحدثين"۔ "مرسل کا حکم ضعیف حدیث کا حکم ہے۔مگر یہ کہ اگر یہ دوسرے طریق سے مسند یا مرسل آئے تو وہ حجت، اور قابل احتجاج ہے۔امام مالک اور امام ابوحنیفہ رحمہا اللہ نے مطلق طور پر اس سے احتجاج کیا ہے اور ایک قوم نے مطلق طور پر اس کو رد کر دیا ہے۔پہلی بات سب سے زیادہ صحیح ہے اور اسی پر جمہور محدثین اور علماء کرام ہیں"۔(المنهل الروي في مختصر علوم الحديث النبوي بتحقيق محيي الدين، ص:۴۳)

امام ابوحفص عمر بن علی المصری، المعروف بابن الملقن رحمہ اللہ(المتوفی:۸۰۴ھ):"الْمُرْسل ضَعِيف عِنْد الْجُمْهُور كالشافعي خلافًا لمَالِك وَأبي حنيفَة"۔"مرسل جمہور محدثین کے نزدیک ضعیف ہے جیسے امام شافعی رحمہ اللہ، امام مالک اور امام ابوحنیفہ رحمہا اللہ کے برخلاف"۔(المقنع في علوم الحديث بتحقيق عبد الله: ۱/۱۳۴)

امام ابوالخیر محمد بن عبد الرحمٰن السخاوی رحمہ اللہ (المتوفی:۹۰۲ھ):"فَقَالَ أَبُو حنيفَة وَمَالك، وَأحمد فى رِوَايَة وَجها عَنهُ: يحْتَج بِهِ، وَمنع ذَالِك آخَرُونَ، والذى عَلَيْهِ جَمَاهِير الْعلمَاء والمحدثين وَهُوَ الأَصَح"۔"امام ابوحنیفہ، امام مالک اور امام احمد ایک روایت کے مطابق فرماتے ہیں کہ اس سے احتجاج کیا جائے گا۔اور دوسرے لوگوں نے اسے منع کیا ہے اور اسی پر جمہور علماء کرام اور محدثین ہیں اور یہی سب سے زیادہ صحیح ہے"۔(الغاية في شرح الهداية في علم الرواية بتحقيق عبد المنعم إبراهيم، ص:۱۶۶)

امام عثمان بن عبد الرحمٰن، المعروف بابن الصلاح رحمہ اللہ(المتوفی:۶۴۳ھ):"وَمَا ذَكَرْنَاهُ مِنْ سُقُوطِ الِاحْتِجَاجِ بِالْمُرْسَلِ وَالْحُكْمِ بِضَعْفِهِ هُوَ الْمَذْهَبُ الَّذِي اسْتَقَرَّ عَلَيْهِ آرَاءُ جَمَاهِيرِ حُفَّاظِ الْحَدِيثِ وَنُقَّادِ الْأَثَرِ، وَقَدْ تَدَاوَلُوهُ فِي تَصَانِيفِهِمْ"۔"اور جو کچھ ہم نے مرسل روایت سے احتجاج کے سقوط اور اس پر ضعف کے حکم سے متعلق ذکر کیا ہے یہ وہ مذہب ہے جس پر جمہور حفاظ حدیث اور نقاد حدیث کی آراء مستقر ہے اور انہوں نے اس کو اپنی تصانیف میں رائج کیا ہے"۔(معرفة أنواع علوم الحديث بتحقيق نور الدين عتر، ص:۵۵)

مزید اقوال کے لئے دیکھیں، راقم کا رسالہ:"القول المختار، ص:۵۷و۵۸.

واضح رہے کہ مرسل روایت پر ایک لمبی تفصیل کتب اصول حدیث میں موجود ہے۔

امید ہے کہ مذکورہ اقوال کو پڑھنے کے بعد آپ اپنی بات سے رجوع کریں گے۔واللہ ولی التوفیق.

**(۴) شیخ -هداه الله- فرماتے ہیں: اور مزید امام ابو داوٗد رحمہ اللہ (م۲۷۵ھ) نے بھی اس روایت کو اپنی سنن میں نقل کیا**

ہے۔اوراس کونقل کرنے کے بعدامام ابوداؤدرحمہ اللہ نے سکوت اختیار کیاہے۔ (سنن ابو داؤد، حدیث:۲۳۵۸ ) جو کہ غیر مقلدین کے نزدیک روایت کے معتبر ہونے کی دلیل ہے۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! اہل حدیث کے نزدیک امام ابوداؤدرحمہ اللہ کا سکوت حجت نہیں ہے۔

ائمہ وعلماء کرام کے اقوال پیش خدمت ہیں:

❁ امام ابوزکریا یحییٰ بن شرف النووی رحمہ اللہ (المتوفی: ۶۷۶ھ): "ما وجدنا في "سنن أبي داؤد" وليس هو في الصحيحين أو أحدهما، ولا نص على صِحَته أو حسنه أحدٌ ممن يعتمد، ولم يُضَعِّفه أبو داؤد، فهو حَسَنٌ عند أبي داؤد أو صحيح، فنحكمُ بالقدر المحقق: وهو أنه حَسَنٌ، فإن نَصَّ على ضَعْفِهِ من يُعتمد، أو رأى العارفُ في سنده ما يقتضي الضَّعْفَ ولا جابر له، حَكَمْنا بِضَعْفِهِ"۔ "جوحدیث ہم سنن ابی داؤد میں پائیں اور وہ صحیحین یا ان میں سے کسی ایک میں نہ ہو اور کسی معتمد شخص نے اس پر صحت یا حسن کا کوئی حکم نہیں لگایا اور امام ابوداؤدرحمہ اللہ نے بھی اسے ضعیف نہیں قرار دیا تو وہ ان کے نزدیک حسن یا صحیح ہے لہٰذا ہم اس پر وہ حکم لگائیں گے جو بہرصورت ثابت ہے، اور وہ حسن ہے۔ اگر کسی معتمد شخص نے اس پر ضعف کا حکم لگایا ہے یا (اس فن کے) جانکار شخص نے اس کی سند میں کوئی ایسی چیز دیکھی جو اس کے ضعف کا تقاضا کرتی ہے اور اس کا کوئی شاہد اور متابع نہیں ہے تو ہم اس پر ضعف کا حکم لگائیں گے"۔ (الإيجاز في شرح سنن أبي داؤد بتحقيق مشهور حسن، ص:۵۰)

پھر کچھ آگے چل کر فرماتے ہیں: "واعلم أنه وقع في "سنن أبي داؤد" أحاديث ظاهرة الضعف لم يُبَيِّنْها، مع أنها مُتفقٌ على ضَعْفِها عند المحدثين: كالمرسل والمنقطع، وروايته عن مجهول: كشيخ ورجلٍ ونحوه. فقد يقال: إن هذا مخالف لقوله: "ما كان فيه وهن شديد بَيَّنْتُه".

وجوابه: أنه لمَّا كان ضعف هذا النوع ظاهرًا، استغنى بظهوره عن التصريح ببيانه"۔ "جان لو کہ سنن ابی داؤد میں کئی ایسی احادیث ہیں جن کا ضعف واضح ہے اور امام ابوداؤد رحمہ اللہ نے ان کے ضعف کو بیان نہیں کیا ہے۔ باوجود یہ کہ ان کے ضعف پر محدثین کا اتفاق ہے جیسے: مرسل، منقطع اور ان کا مجہول سے روایت کرنا جیسے: شیخ، رجل وغیرہ۔ تو یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ بات ان کے اس قول کے مخالف ہے: جس حدیث میں سخت ضعف ہوگا میں اس کو بیان کردونگا۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ: اس طرح کی قسم کا ضعف جب ظاہر ہو تو اس کا ظہور اس کے بیان کی وضاحت سے بے نیاز کر دیتا ہے (یعنی اس طرح کی حدیثوں کا ضعف نہایت واضح تھا۔ چنانچہ ان کے ضعف کے ظاہر ہونے کی وجہ سے اسے بیان کرنے کی ضرورت محسوس نہ ہوئی)"۔ (الإيجاز في شرح سنن أبي داؤد بتحقيق مشهور حسن، ص:۵۶)

❁ امام حافظ ابن حجر رحمہ اللہ (المتوفی: ۸۵۲ھ) سکوت ابی داؤد پر تفصیل سے گفتگو کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

"فالصواب عدم الاعتماد على مجرد سكوته لما وصفنا أنه يحتج بالأحاديث الضعيفة، ويقدمها على القياس إن ثبت ذالک عنه"۔ "امام ابوداؤدرحمہ اللہ کے سکوت پر اعتماد نہ کرنا ہی درست ہے۔ اس چیز کی وجہ سے جو ہم نے بیان کیا کہ انہوں نے ضعیف احادیث سے احتجاج کیا ہے اور اس کو قیاس پر مقدم کیا ہے اگر یہ ان سے ثابت ہو"۔ (النكت على كتاب ابن الصلاح بتحقيق ربيع بن هادي: ۱/۴۴۳)

پھر کچھ آگے چل کر امام نووی رحمہ اللہ کا یہ کلام پیش کرتے ہیں: "والحق أن ما وجدناه في سننه ما لم يبينه، ولم ينص على صحته أو حسنه أحد ممن يعتمد فهو حسن، وإن نص على ضعفه من يعتمد أو رأى العارف في سنده ما يقتضي الضعف ولا جابر له، حكم بضعفه ولم يلتفت إلى سكوت

أبي داؤد"۔ "حق یہ ہے کہ ہم ان کی سنن میں جو حدیث پائیں جس کی بابت انہوں نے کچھ بیان نہیں کیا ہے اور کسی معتمد شخص نے بھی اس کی صحت یا حسن کا کوئی حکم نہیں لگایا ہے تو وہ حسن ہے اور اگر کسی معتبر شخص نے اس پر ضعف کا حکم لگایا ہے یا کسی صاحب معرفت نے اس کی سند میں کوئی ایسی چیز پائی جو ضعف کا تقاضا کرتی تھی اور اس کا کوئی جابر (یعنی اس کو تقویت دینے والی کوئی روایت) بھی نہیں ہے تو اس پر ضعف کا حکم لگایا جائے گا اور ابوداؤد کا سکوت نا قابل التفات ہوگا"۔

پھر فرماتے ہیں:"**وهذا هو التحقيق، لكنه خالف ذالک في مواضع من شرح المهذب وغيره من تصانيفه، فاحتج بأحاديث كثيرة من أجل سكوت أبي داؤد عليها فلا يغتر بذالک. والله أعلم**"۔ یہی تحقیق ہے لیکن امام نووی رحمہ اللہ نے شرح المہذب اور اپنی دیگر تصانیف میں اس کی کئی جگہوں پر مخالفت کی ہے۔ اور بہت زیادہ احادیث سے سکوت ابوداؤد کی وجہ سے احتجاج کیا ہے۔ لہٰذا اس سے دھوکہ نہ کھائیں۔ واللہ اعلم"۔(النکت علی کتاب ابن الصلاح بتحقیق ربیع بن هادي: ۴۴۵/۱)

۞ امام برہان الدین ابراہیم بن عمر البقاعی رحمہ اللہ (المتوفی: ۸۸۵ھ) کے نزدیک بھی سکوت ابی داؤد حجت نہیں ہے۔ دیکھیں:(النكت الوفية بما في شرح الألفية بتحقيق ماهر ياسين: ۲۵۷/۱)

۞ شیخ مشہور حسن آل سلمان حفظہ اللہ فرماتے ہیں:

"**ما قرّره البقاعي هو الصواب، وسبقه إليه غير واحد من المحققين، وتبعه عليه جماعة**"۔ "ابراہیم البقاعی رحمہ اللہ نے جو ثابت کیا ہے وہی درست ہے۔ اور اسی کی طرف کئی محققین گئے ہیں اور اس پر ایک جماعت نے اپ کی متابعت کی ہے"۔(فی تحقیق الإیجاز، ص: ۵۱)

۞ علامہ البانی، شیخ شعیب - رحمہما اللہ - اور ان کی ٹیم کے نزدیک بھی سکوت ابی داؤد حجت نہیں ہے۔

دیکھیں: صحیح ابی داؤد (الام) کا مقدمہ اور شیخ شعیب اور ان کی ٹیم کی تحقیق کے ساتھ جو ابوداؤد چھپی ہے، اس کا مقدمہ۔

۞ شیخ جاسم بن سلیمان الدوسری حفظہ اللہ فرماتے ہیں:

"**وأمّا سكوت أبي داؤد على الحديث فإنه لا يفيد صحة الحديث دائمًا، ففي السنن أحاديث ضعيفة كثيرة -كما هو معلوم عند أهل هذا الفن- قد سكت عليها أبو داؤد**"۔ "رہی بات حدیث پر امام ابو داؤد کے سکوت کی تو یہ ہمیشہ صحت حدیث کا فائدہ نہیں دیتا ہے۔ سنن میں بہت ساری ضعیف احادیث ہیں - جیسا کہ اس فن کے لوگ واقف ہیں - جن پر انہوں نے سکوت اختیار کیا ہے"۔ (الرَّوض البَسام بتَرتيبِ وَتخريج فَوَائِدِ تَمَام: ۱۴۷/۲، تحت الحديث: ۵۳۵)

۞ شیخ ارشاد الحق الاثری حفظہ اللہ کے نزدیک بھی سکوت ابی داؤد حجت نہیں ہے۔ دیکھیں: (اعلاء السنن فی المیزان، ص: ۵۲-۷۱)

۞ جن علماء کرام نے سنن ابی داؤد کی تحقیق کی ہے اور اس میں ان روایتوں کو جن پر امام ابوداؤد رحمہ اللہ نے سکوت اختیار کیا ہے، ضعیف یا سخت ضعیف یا موضوع یا منکر قرار دیا ہے تو وہ لوگ بھی اس بات کے قائل ہیں کہ سکوت ابوداؤد حجت نہیں ہے۔

ان کے علاوہ قواعد علوم الحدیث للتھانوی - رحمہ اللہ - تحقیق ابی غدۃ، ص: ۸۳-۹۱ بھی دیکھیں۔

اور بھی اقوال ہیں لیکن بروقت انہیں پر اکتفاء کیا جارہا ہے۔

اور امید کرتا ہوں کہ ان قوال کو دیکھنے کے بعد اب دوبارہ آپ حضرات یہ بات نہیں کہیں گے کہ اہل حدیث علماء کے نزدیک سکوت ابی داؤد حجت ہے۔

**اور قارئین!!!** آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ مولانا قاسمی - هداه الله - نے اپنے قول کے اثبات میں کوئی دلیل پیش نہیں کی ہے۔ ہاں حاشیہ میں ص: (۵۳) لکھا ہوا ہے۔ جب راقم نے اس صفحے کا

دیدار کیا تو وہاں صرف چار(۴)اقوال ملے۔

**اب ان کی حقیقت پیش کررہا ہوں۔بغور ملاحظہ فرمائیں:**

**پہلا قول :** وہاں لکھا ہوا ہے کہ: غیر مقلدین کے مجتہد قاضی شوکانی رحمہ اللہ ایک مقام پر فرماتے ہیں:

"امام ابوداؤد اور امام منذری رحمہا اللہ نے اس (روایت) پر سکوت اختیار کیا اور اس کی سند کے رجال امام ابوداؤد رحمہ اللہ کے نزدیک ثقہ ہیں"۔(نیل الاوطار: ۱/۱۶۱،دوسرا نسخہ: ۱/۴۶۶)

معلوم ہوا کہ غیر مقلدین کے نزدیک امام ابوداؤد رحمہ اللہ نے جس روایت پر سکوت اختیار کیا، وہ روایت اہل حدیث حضرات کے نزدیک صحیح اور اس روایت کے تمام رجال بھی امام ابوداؤد کے نزدیک ثقہ ہوتے ہیں۔

**راقم باادب عرض کرتا ہے کہ:**

❀ امام شوکانی رحمہ اللہ کی پوری عبارت اس طرح سے ہے:

"**الحديث إسناده حسن، وقد سكت عنه أبو داؤد والمنذري لذالك، ورجال إسناده عند أبي داؤد ثقات وأما عند النسائي فشيخه فيه مقال والبقية ثقات**"۔ "حدیث کی سند حسن ہے اور اسی وجہ سے امام ابوداؤد اور امام منذری رحمہا اللہ نے اس پر سکوت کیا ہے۔ اور اس کی سند جو ابوداؤد کے یہاں ہے، اس کے رجال ثقہ ہیں اور رہی بات امام نسائی کے یہاں جو سند ہے اس کی تو امام نسائی کے شیخ کی بابت مقال ہے اور بقیہ رجال ثقہ ہیں"۔(نیل الاوطار: ۱/۱۶۱)

**قارئین! آپ غور کریں۔۔تو آپ کو معلوم ہوگا کہ مذکورہ قول میں امام شوکانی رحمہ اللہ نے امام ابوداؤد اور امام منذری رحمہ اللہ کے سکوت پر اعتماد نہیں کیا ہے۔اس پر مزید یہ کہ:**

❀ امام شوکانی رحمہ اللہ ہی فرماتے ہیں:

(۱) "**وقد اعتنى المنذري - رحمه الله - في نقد الأحاديث المذكورة في سنن أبي داؤد وبين ضعف كثير مما سكت عنه، فيكون ذالك خارجا عما يجوز العمل به، وما سكتا عليه جميعا فلا شك أنه صالح للاحتجاج إلا في مواضع يسيرة قد نبهت على بعضها في هذا الشرح**"۔ "امام منذری رحمہ اللہ نے سنن ابی داؤد میں مذکور احادیث پر نقد کیا ہے اور ان احادیث کی ایک کثیر تعداد کے ضعف کو بیان کیا ہے جن پر امام ابوداؤد رحمہ اللہ نے سکوت اختیار کیا ہے۔لہٰذا وہ روایات نا قابل عمل ہیں اور جن احادیث پر ان دونوں نے سکوت کیا ہے تو بلاشبہ وہ چند مقامات کے علاوہ احتجاج کے قابل ہیں۔ان میں سے بعض پر میں نے اس شرح میں متنبہ کیا ہے"۔(نیل الاوطار بتحقیق عصام الدین: ۱/۲۶)

(۲) "**حديث أبي هريرة سكت عنه أبو داؤد والمنذري وهو من طريق جعفر بن مسافر شيخ أبي داؤد. قال النسائي: صالح، وفي إسناده يحيى بن بشير بن خلاد عن أمه واسمها أمة الواحد، ويحيى مستور وأمه مجهولة**"۔ "ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث پر امام ابو داؤد اور امام منذری رحمہا اللہ نے سکوت اختیار کیا ہے۔اور وہ امام ابوداؤد کے شیخ جعفر بن مسافر کے طریق سے ہے۔ امام نسائی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ صالح ہے۔اور اس کی سند میں یحییٰ بن بشیر اپنی ماں سے روایت کرتے ہیں اور ان کی ماں کا نام امۃ الواحد ہے اور یحییٰ مستور اور ان کی ماں مجہولہ ہیں"۔(المصدر السابق: ۳/۲۱۵)

(۳) "**حديث عبد الرحمٰن بن شبل سكت عنه أبو داؤد والمنذري، والراوي له عن عبد الرحمٰن بن شبل هو تميم بن محمود، قال البخاري: في حديثه نظر**"۔ "عبد الرحمٰن بن شبل کی حدیث پر امام ابوداؤد اور امام منذری رحمہا اللہ نے سکوت اختیار کیا ہے۔اور ابن شبل سے اس حدیث کو روایت کرنے والے راوی تمیم بن محمود ہیں۔امام بخاری رحمہ اللہ (ان

کی بابت) فرماتے ہیں: اس کی حدیث میں نظر ہے"۔(المصدر السابق: ۲۳۳/۳)

(۴) "وقد سكت عنه أبو داؤد والمنذري، وفي إسناده إسماعيل بن رباح السلمي وهو مجهول"۔"امام ابوداؤداورامام منذری رحمہما اللہ نے اس روایت پرسکوت اختیار کیا ہےاوراس کی سند میں اسماعیل السلمی ہیں اوروہ مجہول ہیں"۔ (المصدر السابق: ۱۹۱/۸)

ان کےعلاوہ اور بھی کئی حوالے ہیں۔

اب مولانا قاسمی -هداه الله- بتائیں کہ مذکورہ اقوال سے کیا معلوم ہوتا ہے؟

اسی لئے راقم آپ لوگوں سے بارہا کہتا ہے کہ:

**آپ ہی اپنی اداؤں پہ ذرا غور کریں ہم عرض کریں گے، تو شکایت ہوگی۔**

**دوسرا قول:** غیر مقلدین کےمحقق العصر مولانا عبدالقادر حصاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جس حدیث پرانہوں نے (یعنی امام ابوداؤد نے) سکوت کیا ہےتو یہ حدیث قابل استدلال بن جاتی ہے۔(فتاویٰ حصاریہ: ۱۴/۳)

**راقم باادب عرض کرتا ہے کہ:**

❁ شیخ رحمہ اللہ کااصل کلام اس طرح ہے:

"جماعت غرباء کا کوئی عالم اورمفتی اس حدیث پرکوئی جرح وقدح نہیں کرسکتا کیونکہ یہ حدیث صحاح میں سےسنن ابی داؤد کی ہےجس پرانہوں نے سکوت کیا ہےتو یہ حدیث قابل استدلال ہے"۔

❁ یہ موقف نا قابل التفات ہے کیونکہ محدثین ومحققین اور دیگرعلماء اہل حدیث کےنزدیک سکوت ابی داؤد حجت نہیں ہے۔جیسا کہ گزشتہ سطورمیں اقوال گزرچکے ہیں۔

**تیسرا قول:** اسی طرح اہل حدیثوں کے ایک اور عالم مولانا ابراہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جس حدیث پرامام ابوداؤد نے سکوت کیا، اسے درجۂ قبولیت دیا گیا ہے۔(۲۲، نامور فقہاء ومحدثین/۹۸)

**راقم باادب عرض کرتا ہے** کہ یہ قول نا قابل التفات ہے کیونکہ ائمہ وعلماء کرام نے ان احادیث کودرجۂ قبولیت نہیں دیا ہےجن پرامام ابوداؤد رحمہ اللہ نے سکوت اختیار کیا ہے۔ **کما مضی اقوال الائمہ والعلماء.**

**چوتھا قول:** مولانا شمس الحق عظیم آبادی رحمہ اللہ غیرمقلد ایک حدیث کے بارے میں فرماتے ہیں: اس حدیث پرامام ابوداؤد رحمہ اللہ اورامام منذری رحمہ اللہ نے (مختصر میں) سکوت کیا ہےاوراس کی سندحسن ہے۔(عون المعبود: ۹۱/۴)

جبکہ البانی رحمہ اللہ نے اسی روایت کوضعیف کہا ہےجس کو مولانا شمس الحق عظیم آبادی رحمہ اللہ نے امام ابوداؤد رحمہ اللہ اور امام منذری رحمہ اللہ وغیرہ کےقول سےحسن کہا ہے۔(ضعیف ابو داؤد/۹۷)

اس سے پتہ چلتا ہے کہ اہل حدیث عالم مولانا شمس الحق عظیم آبادی رحمہ اللہ کےنزدیک بھی امام ابوداؤداورامام منذری رحمہما اللہ کاسکوت روایت کےمعتبر ہونے کی دلیل ہے۔

**راقم باادب عرض کرتا ہے** کہ اس قول کونقل کرنے والا بندہ لوگوں کوگمراہ کرنا چاہتا ہے یااس کوعربی عبارت سمجھ میں نہیں آتی کیونکہ فضیلۃ الشیخ شمس الحق عظیم آبادی رحمہ اللہ نے اس روایت کی سند کوحسن نہیں کہا ہے۔ میں ان کی پوری عبارت نقل کر رہا ہوں۔ملاحظہ فرمائیں:

"وَالْحَدِيثُ سَكَتَ عَنْهُ أَبُو دَاوُدَ وَالْمُنْذِرِيُّ وَحَسَّنَ إِسْنَادَهُ الْحَافِظُ فِي الْفَتْحِ وَالْحَدِيثُ اسْتُدِلَّ بِهِ عَلَى جَوَازِ الصَّلَاةِ عِنْدَ شِدَّةِ الْخَوْفِ بِالْإِيمَاءِ وَهٰذَا الِاسْتِدْلَالُ صَحِيحٌ لَا شَكَّ فِيهِ لِأَنَّ عَبْدَ اللهِ بْنَ أُنَيْسٍ فَعَلَ ذَالِكَ فِي حَيَاةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَذَالِكَ زَمَانَ نُزُولِ الْوَحْيِ وَمُحَالٌ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَطَّلِعْ عَلَيْهِ

وَفِعْلُ الصَّحَابِيِّ أَيْضًا حُجَّةٌ مَا لَمْ يُعَارِضْهُ حديث مرفوع"۔

جب شیخ نے اس کی سند کو حسن کہا ہی نہیں تو اس وجہ سے ہمارے بھائی کا کلام (جبکہ البانی نے۔۔۔ہونے کی دلیل ہے) نا قابل التفات ہے۔

اس پر مزید یہ کہ شیخ رحمہ اللہ ہی رقمطراز ہیں:

(۲) "قُلْتُ: حَدِيثُ أَبِي هُرَيْرَةَ سَكَتَ عَنْهُ أَبُو دَاوُدَ ثُمَّ الْمُنْذِرِيُّ فِي مُخْتَصَرِهِ وَفِيهِ يَحْيَى بْنُ أَبِي سُلَيْمَانَ الْمَدِينِيُّ. قَالَ أَمِيرُ الْمُؤْمِنِينَ فِي الْحَدِيثِ مُحَمَّدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ الْبُخَارِيُّ فِي جُزْءِ الْقِرَاءَةِ وَيَحْيَى هٰذَا مُنْكَرُ الْحَدِيثِ رَوَى عَنْهُ أَبُو سَعِيدٍ مَوْلَى بَنِي هَاشِمٍ وَعَبْدُ اللهِ بْنُ رَجَاءٍ الْبَصْرِيُّ مَنَاكِيرَ وَلَمْ يَتَبَيَّنْ سَمَاعُهُ من زيد ولا من ابْنِ الْمَقْبُرِيِّ وَلَا تَقُومُ بِهِ الْحُجَّةُ"۔ "میں کہتا ہوں: ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث پر امام ابوداؤد پھر امام منذری رحمہا اللہ نے مختصر میں سکوت اختیار کیا ہے۔ اور اس میں یحیٰی المدینی ہے۔ امیر المؤمنین فی الحدیث محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ جزء القراۃ میں فرماتے ہیں کہ یحیٰی، یہ منکر الحدیث ہے۔ اس نے ابوسعید مولی بنی ہاشم اور عبداللہ بن رجاء البصری سے منکر روایتیں بیان کی ہیں اور اس کا سماع زید اور ابن المقبری سے واضح نہیں ہے۔ اور اس سے حجت قائم نہیں ہوگی"۔ (عون المعبود: ۱۰۳/۳)

(۲) "وَالْحَدِيثُ سَكَتَ عَنْهُ أَبُو دَاوُدَ ثُمَّ الْمُنْذِرِيُّ لٰكِنْ فِيهِ كَلَامٌ كَمَا تَقَدَّمَ"۔ "اس حدیث پر امام ابوداؤد نے پھر امام منذری رحمہا اللہ نے سکوت اختیار کیا ہے لیکن اس میں کلام ہے جیسا کہ گزر چکا ہے"۔ (المصدر السابق: ۸/۴)

اب مولانا قاسمی -ھداہ اللہ- بتائیں کہ مذکورہ اقوال سے کیا پتہ چلتا ہے؟

کیا اب بھی آپ یہ کہیں گے: اہل حدیث عالم مولانا شمس الحق عظیم آبادی رحمہ اللہ کے نزدیک بھی امام ابوداؤد اور امام منذری رحمہا اللہ کا سکوت روایت کے معتبر ہونے کی دلیل ہے۔

؟؟؟

**(۵) شیخ -ھداہ اللہ- فرماتے ہیں: مزید اس روایت کے شواہد بھی موجود ہیں، جو کہ درج ذیل ہیں:**

**۱۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب افطار فرماتے تو یہ پڑھتے: "بِسْمِ اللهِ، اللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ، وَعَلٰى رِزْقِكَ أَفْطَرْتُ"۔** (المعجم الاوسط للطبرانی ۲۹۸/۷، ضعیف)

**راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی!:**

❁ یہ روایت ضعیف نہیں بلکہ سخت ضعیف ہے۔

تفصیل کے لئے دیکھیں، راقم کا رسالہ: "القول المختار، ص: ۳۴-۴۰"۔ لہٰذا یہ بطور شاہد پیش کرنے کے قابل نہیں ہے۔

❁ آپ نے اسے فقط ضعیف کہا۔ کیوں؟

آپ نے اپنے دعوے کو احسن طریقے سے ثابت کیوں نہیں کیا؟

امید کرتا ہوں کہ آپ اصول حدیث کو پیش نظر رکھتے ہوئے اس روایت کا فقط ضعیف ہونا ثابت کریں گے۔

**(۶) شیخ -ھداہ اللہ- فرماتے ہیں:**

**۲۔ الربیع بن خثیم رحمہ اللہ (م ۶۳ھ) سے بھی یہی دعاء ثابت ہے۔** (الطبقات الکبری: ج ۶: ص ۲۲۶، واسنادہ صحیح)

**راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی!:**

❁ اصول حدیث کی کس کتاب میں یہ بات لکھی ہوئی ہے کہ مرفوع روایت کے شواہد میں ایک مقطوع عمل کو پیش کرنا جائز ہے؟ کیا فن حدیث کے کسی امام نے مرفوع روایت کے شواہد میں ایک مقطوع عمل کو پیش کیا ہے؟

❁ یہ روایت بلاشبہ صحیح نہیں ہے۔ تفصیل پیش خدمت ہے:

حصین بن عبدالرحمٰن رحمہ اللہ سے اس قول کونقل کرنے والے دو(۲)راوی ہیں:

**(۱) امام سفیان الثوری رحمہ اللہ(المتوفی:۱۶۱ھ):**

امام ابوعبد اللہ محمد البغدادی ،المعروف بابن سعد رحمہ اللہ (المتوفی:۲۳۰ھ)فرماتے ہیں:

"أَخبَرَنَا مُحَمَّدُ بنُ عَبدِ اللهِ الأَسَدِيُّ قَالَ: حَدَّثَنا سفيَانُ عَنْ حُصَينٍ عَنْ مُعَاذٍ عَنِ الرَّبِيعِ بنِ خُثَيمٍ أَنَّهُ كَانَ يَقُولُ إِذَا أَفطَرَ: اللّٰهُمَّ لَكَ صُمْنَا وَعَلَى رِزْقِكَ أفطرنا". (الطبقات الكبرى بتحقيق محمد عبد القادر: ۲۲۵/۶)

امام عبداللہ بن المبارک رحمہ اللہ (المتوفی:۱۸۱ھ) فرماتے ہیں:

"حَدَّثَنَا سُفيَانُ ،عَنْ حُصَينٍ، عَنْ مُعَاذٍ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَفْطَرَ قَالَ: اللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ، وَعَلَى رِزْقِكَ أَفْطَرْتُ .وَقَالَ: وَكَانَ الرَّبِيعُ بْنُ خُثَيمٍ يَقُولُ: الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي أَعَانَنِي فَصُمْتُ، وَرَزَقَنِي فَأَفْطَرْتُ". (الزهد والرقائق بتحقيق حبيب الرحمن الأعظمي: ۱/ ۴۹۵،ح:۱۴۱۰،واسنادہ صحیح الی حصین)

واضح رہے کہ الزہد بتحقیق الاعظمی میں سفیان الثوری کا واسطہ ساقط ہوگیا۔دیکھیں:(ترتيب الأمالي الخميسية للشجري بتحقيق محمد حسن: ۳۵۵/۱، ح:۱۲۵۰ وعجالة الراغب للهلالي:۲/ ۵۴۶،ح:۴۸۰)

**(۲) امام شریک القاضی رحمہ اللہ (المتوفی :۱۷۷۔۱۷۸ھ):**

امام ابوعبد اللہ محمد البغدادی ،المعروف بابن سعد رحمہ اللہ (المتوفی:۲۳۰ھ)فرماتے ہیں:

"أَخبَرَنَا الْفَضْلُ بْنُ دُكَينٍ قَالَ: حَدَّثَنَا شَرِيكٌ، عَنْ حُصَينٍ، عَنْ هِلَالِ بْنِ يِسَافٍ، عَنِ الرَّبِيعِ بْنِ خُثَيمٍ أَنَّهُ كَانَ يَقُولُ:اللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ، وَعَلَى رِزْقِكَ أَفْطَرْتُ" ۔ (الطبقات الكبرى بتحقيق محمد عبد القادر: ۲۲۵/۶)

قارئین! آپ غور کریں۔۔تو آپ کو معلوم ہوگا کہ حصین رحمہ اللہ سے دو(۲) لوگوں نے دوطرح سے روایت کیا ہے۔

امام شریک القاضی رحمہ اللہ نے امام سفیان ثوری رحمہ اللہ کی مخالفت کی ہے۔وہ اس طرح سے کہ امام سفیان رحمہ اللہ نے حصین کے شیخ کا نام معاذ بتایا ہے جبکہ امام شریک رحمہ اللہ نے ہلال بن یساف رحمہ اللہ کا نام لیا ہے۔

اورفن جرح وتعدیل سے شغف رکھنے والا بندہ جانتا ہے کہ امام شریک القاضی رحمہ اللہ ثقہ،سئ الحفظ راوی ہیں ۔بعض ائمہ نے تو آپ کو کثیر الخطا، ردی الحفظ قرار دیا ہے۔دیکھیں:(تهذيب الكمال للمزی بتحقيق بشار:۴۶۲/۱۲،ت:۲۷۳۶)

اورامام سفیان ثوری رحمہ اللہ اعلیٰ پائے کے امام اور ثقہ راوی ہیں۔

اس پر مزید یہ کہ امام شریک سے روایت کرنے والے راوی فضل بن دکین،کوفی ہیں اورامام ابن حبان رحمہ اللہ نے واضح طور پر فرمایا ہے کہ:"فسماع الْمُتَقَدِّمين عَنهُ الَّذين سمعُوا مِنْهُ بواسط لَيسَ فِيهِ تَخْلِيط مثل يزِيد بن هَارُون وَإِسْحَاق الْأَزْرَق وَسَمَاع الْمُتَأَخِّرين عَنهُ بِالْكُوفَةِ فِيهِ أَوْهَام كَثِيرَة "۔"ان سے متقدمین کا سماع جنھوں نے ان سے واسط میں سنا ہے ، اس میں تخلیط نہیں ہے جیسے: یزید بن ہارون اور اسحاق الازرق اور ان سے متأخرین کا سماع کوفہ میں تو اس میں بہت زیادہ اوہام ہیں"۔(الثقات:۴۴۴/۶،ت:۸۵۰۷)

لہٰذا سند میں امام شریک القاضی کی مخالفت مقبول نہیں ہے۔

اوراسی وجہ سے سند کو صحیح قرار دینا بھی صحیح نہیں ہے۔

**(۷) شیخ -هداه الله- فرماتے ہیں:**

اورمولانا رئیس ندوی سلفی اہل حدیث عالم لکھتے ہیں کہ:

مرسل حدیث احناف ومالکیہ کے نزدیک مطلقاً حجت ہے ،اوردوسرے اہل علم کے نزدیک بعض شرائط کے ساتھ حجت ہے ،جن میں سے ایک یہ ہے کہ وہ دوسری متصل سند سے،خواہ ضعیف

ہومروی ہو(نماز جنازہ اوراس کے مسائل۔۴۶)

**معلوم ہوا کہ خود اہل حدیث کے نزدیک بھی مرسل روایت دوسری متصل ضعیف روایت کی موجودگی میں مقبول ہوتی ہے۔ایسی روایت کو،مرسل معتضد، کہتے ہے جو غیر مقلدین کے نزدیک بھی حجت ہے۔**

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی!اس میں کوئی شک نہیں کہ مرسل اس وقت لائق احتجاج ہوتی ہے جب دوسری مرسل یا مسند (صحیح یا حسن یا ضعیف) روایت اس کی موافقت کردے بشرطیکہ وہ (یعنی دوسری مرسل یا مسند روایت) دوسری سند کے ساتھ وارد ہولیکن آپ کوئی دوسری مرسل یا مسند (صحیح یا حسن یا ضعیف) روایت پیش تو کریں پہلے؟

آپ نے جو بطور شاہد دو روایتیں پیش کی ہیں ان میں سے ایک تو مرفوع ہے اور دوسری مقطوع۔

مرفوع تو سخت ضعیف ہے اور مقطوع بھی صحیح نہیں ہے۔اور اس کی بابت تو میں نے آپ سے گزشتہ سطور میں ایک سوال بھی کیا ہے۔

امید ہے کہ آپ اس کا جواب دیں گے۔

**(۸) شیخ-هداه الله- فرماتے ہیں:**

**یہی وجہ کہ امام الشیر ازی رحمہ اللہ (۴۷٦ھ) امام غزالی رحمہ اللہ (۵۰۵ھ) امام الحافظ بغوی رحمہ اللہ م ۵۱٦ھ) اورامام النووی رحمہ اللہ (م ٦٧٦ھ) نے اس دعاء کو افطار کے وقت پڑھنے کو سنت ومستحب لکھا ہے۔**(المہذب للشیرازی ج ۱:ص ۳۴۳،الوسیط فی المذهب للغزالی:ج ۲:ص ۵۳٦،التهذیب للبغوی:ج ۳:ص ۱۸۳،المجموع:ج ٦:ص ۳٦۲)

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! :

۞ کیوں لوگوں کو دھوکہ دیتے ہو؟ کیوں ان کو گمراہ کرتے ہو؟ آپ نے لکھا ہے کہ یہی وجہ ہے کہ امام۔۔۔

راقم آپ سے- ادب کے ساتھ- پوچھتا ہے، آپ مجھے بتائیں کہ مذکورہ تمام کتابوں میں یہ بات کہاں لکھی ہوئی ہے کہ امام الشیر ازی، امام غزالی، امام الحافظ البغوی اور امام النووی رحمہم اللہ نے زیر بحث دعاء کو مرسل معتضد مان کر اس کے پڑھنے کو مستحب قرار دیا ہے؟

اور جو حوالے آپ نے پیش کئے ہیں وہاں مذکورہ بات تو دور، اس طرح کی کسی بات کا کوئی ذکر ہی نہیں ہے۔

۞ اس دعاء کا افطار کے وقت پڑھنا سنت ومستحب اس وقت ہوگا جب یہ دعاء نبی کریم ﷺ سے ثابت ہوجائے۔ جب اس دعاء کا افطار کے وقت پڑھنا نبی کریم ﷺ سے ثابت ہی نہیں تو اس کا افطار کے وقت پڑھنا سنت ومستحب کیسے ہوسکتا ہے؟

۞ اب مولانا قاسمی -هداه الله- نے جن ائمہ کے حوالے پیش کئے ہیں ان کی بابت چند باتیں پیش خدمت ہیں:

**پہلا قول:** المہذب للشیرازی میں لکھا ہوا ہے کہ: **"والمستحب أن يقول عند إفطاره: اللهم لک صمت وعلى رزقک أفطرت لما روى أبو هريرة رضي الله عنه قال: كان رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا صام ثم أفطر قال: أللهم لک صمت وعلى رزقک أفطرت"** افطار کے وقت: اللہم لک۔۔۔ پڑھنا مستحب ہے، اس حدیث کی وجہ سے جسے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب روزہ رکھتے، پھر افطار کرتے تو فرماتے: اللہم لک۔۔۔".

قارئین! امام شیرازی رحمہ اللہ نے جس حدیث کو پیش نظر رکھتے ہوئے زیر بحث دعاء کو مستحب قرار دیا ہے اس کی بابت عرض ہے کہ:

۞ امام ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایسی کوئی حدیث نہیں مروی ہے۔

امام نووی رحمہ اللہ، امام شیرازی رحمہ اللہ کے قول کے تحت

فرماتے ہیں:

"(وَأَمَّا)حَدِيثُ أَبِي هُرَيْرَةَ فَغَرِيبٌ لَيْسَ معروف"۔ "رہی بات ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کی تو وہ غریب ہے معروف نہیں ہے"۔(المجموع:۶/۳۶۲)

❁ مذکورہ روایت-اصل میں-ابوزہرہ رحمہ اللہ کی ہے۔جو کہ ثابت نہیں ہے۔تفصیل کے لئے دیکھیں:"القول المختار، ص:۴۵-۶۰.

جب حدیث ہی ثابت نہیں تو اس پر اعتماد کرتے ہوئے اس میں موجود دعاء کو مستحب قرار دینا بھی درست نہیں ہے۔

**دوسرا قول:** الوسیط فی المہذب للغزالی میں ہے: "فالأول: تَعْجِيل الْفطر بعد تَيَقّن الْغُرُوب بِتَمْر أَو مَاء مُسْتَحبّ وَيَقُول عِنْد ذَالِک اللّٰهُمَّ لَک صمت وعَلى رزقک أفطرت"۔ پہلی سنت: غروب آفتاب کے تیقن کے بعد کھجور یا پانی کے ذریعہ افطار میں جلدی کرنا مستحب ہے اور اس وقت اللہم لک صمت ۔۔ پڑھے"۔(الوسيط في المذهب بتحقيق احمدومحمد:۲/۵۳۶)

قارئین! مذکورہ قول پر آپ غور کریں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ امام غزالی رحمہ اللہ نے بوقت افطار زیر بحث دعاء کے پڑھنے کو مستحب نہیں قرار دیا ہے بلکہ غروب آفتاب کے تیقن کے بعد کھجور یا پانی کے ذریعہ افطار میں جلدی کرنے کو مستحب قرار دیا ہے۔

**تیسرا قول:** التہذیب للبغوی میں ہے:"ويستحب أن يقول عند الفطر ما روي عن معاذ، قال: كان رسول الله -صلى الله عليه وسلم- إذا أفطر قال:"اللهم لک صمت وعلى رزقک أفطرت"۔ افطار کے وقت وہ دعاء پڑھنا مستحب ہے جو معاذ رحمہ اللہ سے روایت کی گئی ہے کہ آپ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب افطار کرتے تو فرماتے: اللہم لک۔۔۔"۔

قارئین! امام بغوی رحمہ اللہ نے جس حدیث کو پیش نظر رکھتے ہوئے زیر بحث دعاء کو مستحب قرار دیا ہے وہ حدیث ثابت نہیں ہے جیسا کہ گزشتہ سطور میں بحوالہ گزر چکا ہے۔لہٰذا اس دعاء کا بوقت افطار اہتمام کرنا مستحب نہیں ہے۔

**چوتھا قول:** قارئین! المجموع للنووی کا جو حوالہ قاسمی صاحب-هداه الله- نے پیش کیا ہے وہاں ایسی کوئی عبارت موجود نہیں ہے جو اس بات پر دلالت کرے کہ امام نووی رحمہ اللہ کے نزدیک زیر بحث دعاء کو افطار کے وقت پڑھنا مستحب ہے بلکہ آپ- رحمہ اللہ- ، امام شیرازی رحمہ اللہ کے قول کی شرح کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:"(وَأَمَّا) حَدِيثُ أَبِي هُرَيْرَةَ فَغَرِيبٌ لَيْسَ بمعروف وَرَوَاهُ أَبُو دَاوُد عَنْ مُعَاذِ بْنِ زُهْرَةَ عَنْ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُرْسَلًا وَرَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ مِنْ رِوَايَةِ ابْنِ عَبَّاسٍ مُسْنَدًا مُتَّصِلًا بِإِسْنَادٍ ضَعِيفٍ"۔ "رہی بات ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کی تو وہ غریب ہے معروف نہیں ہے۔اس دعاء کو امام ابوداؤد رحمہ اللہ نے عن معاذ بن زہرہ -رحمہ اللہ-عن النبی ﷺ سے مرسلاً روایت کیا ہے اور امام دارقطنی رحمہ اللہ نے ابن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت سے مسند، متصل ضعیف سند کے ساتھ روایت کیا ہے"۔(المجموع:۶/۳۶۲)

پھر آپ رحمہ اللہ-چند سطروں کے بعد-فرماتے ہیں:"قال المصنف وسائر الاصحاب: يستحب ان يدعو عِنْدَ إفْطَارِهِ: اللّٰهُمَّ لَکَ صُمْتُ وَعَلَى رِزْقِکَ أَفْطَرْتُ"۔ "مصنف رحمہ اللہ اور تمام اصحاب فرماتے ہیں: افطار کے وقت، اللہم لک صمت وعلی رزقک افطرت پڑھنا مستحب ہے"۔ (المجموع:۶/۳۶۳)

(۹) شیخ-هداه الله- فرماتے ہیں: شیخ محمد بن صالح العثیمین رحمہ اللہ(م ۱۴۲۰ھ) بھی اس دعاء کے پڑھنے کے قائل ہیں۔ مجموع الفتاویٰ: ج:۲۰،ص:۲۶۱۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! :

✿ شیخ رحمہ اللہ سے زیر بحث دعاء کے متعلق پوچھا گیا :"قولهم (اللهم لک صمت وعلى رزقک أفطرت) هل ورد فيه حديث؟"۔ "ان کا قول : اللہم لک۔۔۔کیا اس سلسلے میں کوئی حدیث وارد ہے؟"۔

تو آپ رحمہ اللہ نے جواباً عرض کیا:"هذا ورد أيضاً لكنه أعل بالإرسال لأنه عن أحد التابعين عن النبي صلى الله عليه وسلم وهو معاذ بن زهرة وهو تابعي فالحديث مرسل وعند علماء الحديث أنه إذا كان الحديث مرسلاً -يعني- رفعه التابعي أو الصحابي الذي لم يسمع من الرسول صلى الله عليه وسلم فإنه يكون منقطعاً فلا يحكم بصحته حتى يعلم من الواسطة بين هذا الرجل وبين النبي صلى الله عليه وسلم"۔ "یہ دعاء حدیث میں وارد ہے لیکن ارسال کے ذریعہ معلول قرار دی گئی ہے کیونکہ ایک تابعی نے اسے نبی کریم ﷺ سے روایت کیا ہے اور وہ معاذ بن زہرہ ہیں اور آپ تابعی ہیں لہٰذا حدیث مرسل ہے اور علماء حدیث کے نزدیک جب حدیث مرسل ہو-یعنی- حدیث کو کسی تابعی یا ایسے صحابی نے مرفوع روایت کیا ہو جس نے اسے نبی کریم ﷺ سے نہیں سنا ہے تو وہ منقطع ہے لہٰذا اس پر صحت کا حکم اس وقت تک نہیں لگایا جائے گا جب تک اس آدمی اور نبی کریم ﷺ کے درمیان کا واسطہ نہ معلوم ہو جائے"۔ (فتاویٰ نور علی الدرب : ۲/۶)

اس سے معلوم ہوا کہ شیخ رحمہ اللہ زیر بحث دعاء کو صحیح نہیں مانتے ہیں۔

اور جس کتاب کا آپ نے حوالہ دیا ہے وہاں پر بھی شیخ رحمہ اللہ نے اسے مرسل کہا ہے۔

✿ زیر بحث روایت کے عدم ثبوت کے اقرار کے بعد بھی شیخ رحمہ اللہ نے کیوں اس دعاء کو پڑھنے کی اجازت دی؟ میں نہیں جان سکا۔

لیکن اس دعاء کا افطار کے وقت پڑھنا صحیح نہیں ہے کیونکہ یہ نبی کریم ﷺ سے ثابت نہیں ہے۔

**(۱۰) شیخ-هداه الله- فرماتے ہیں :**

**نوٹ :اس دعاء میں "وعلیک توکلت" کے الفاظ بھی ایک روایت میں موجود ہیں جو کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔( کنز العمال: ج ۸:ص ۵۰۹)۔ پھر حاشیہ میں لکھا ہوا ہے کہ مگر اس کی سند نہیں ملی۔**

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی!

✿ اس کی پوری سند تو راقم کو بھی دستیاب نہیں ہو سکی لیکن درج ذیل چیز ضرور ملی:

✿ امام ابو الفضل محمد بن طاہر الشیبانی ،المعروف بابن قیسرانی رحمہ اللہ (المتوفی:۵۰۷ھ) رقمطراز ہیں:

"حَدِيث: ((إِذا قرب إِلَى أحدكُم الطَّعَام وَهُوَ صَائِم. .))الحَدِيث.

غَرِيب من حَدِيث شُعْبَة عَن ثَابت.تفرد بِهِ دَاوُد بن الزبْرقَان عَنهُ.وَتفرد بِهِ عَنهُ إِسْمَاعِيل بن عَمْرو البَجلِيّ".

(أطراف الغرائب والأفراد من حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم للإمام الدارقطني بتحقيق محمود محمد: ۲/۳۶۲،ح:۱۹۹)

اس سے یہ بات معلوم ہوئی کہ یہ وہی سند ہے جو المعجم الاوسط للطبرانی وغیرہ میں ہے اور یہ سخت ضعیف ہے کیونکہ اسماعیل البجلی ضعیف ،صاحب المناکیر اور داؤد بن الزبرقان ضعیف ،متروک الحدیث ہے۔تفصیل کے لئے دیکھیں ،راقم کا رسالہ:"القول المختار،ص:۳۵-۴۰۔

✿ "وعلیک توکلت" کے الفاظ سیدنا علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی روایت میں بھی ہیں لیکن یہ بھی نا قابل التفات ہے۔

تفصیل کے لئے دیکھیں ،راقم کا رسالہ،ص:۲۳-۲۶۔

(۱۱) شیخ-هداه الله- فرماتے ہیں:

خلاصۂ کلام یہ ہے کہ بہتر یہ ہے کہ افطار کے وقت صرف "اللھم لک صُمتُ وعلی رزقک أفطرتُ پڑھیں ،لیکن اگرکوئی "اللھم لک صُمتُ و بک آمنت وعلیک توکلت وعلی رزقک افطرت" پڑھے تو اس کی گنجائش ہے اور یہی محدث ملاعلی قاری رحمہ اللہ کا کہنا ہے ۔(مرقاۃ :۴/۴۸۹)

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی!

❁ ملاعلی قاری رحمہ اللہ نے اپنی کتاب مرقاۃ میں مذکورہ بات کس جگہ کہی ہے؟ مجھے نہیں مل سکی۔لیکن درج ذیل بات ضرور ملی:

آپ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:"وَأَمَّا مَا اشْتهرَ عَلٰی الْأَلْسِنَةِ:"اللّٰهُمَّ لَکَ صُمْتُ وَبِکَ آمَنْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ أَفْطَرْتُ" فَزِيَادَةٌ، وَبِکَ آمَنْتُ لَا أَصْلَ لَهَا وَإِنْ کَانَ مَعْنَاهَا صَحِيحًا، وَکَذَا زِيَادَةُ وَعَلَيْکَ تَوَکَّلْتُ"۔"رہی بات اس چیز کی جو زبان زد عام ہے :اللہم ۔۔۔تو وبک آمنت کی زیادتی کے ساتھ اس کی کوئی اصل نہیں ہے۔اسی طرح وعلیک توکلت کی زیادتی کے ساتھ"۔(مرقاۃ المفاتیح:۱۳۸۷/۴،ح:۱۹۹۴)

آپ سے گزارش ہے کہ آپ نے جو بات ملاعلی قاری رحمہ اللہ کی منسوب کی ہے ، اسے ان کی کتاب مرقاۃ سے نکال کر دکھائیں۔

❁ خلاصہ یہ ہے کہ :"اللھم لک صُمتُ وعلی رزقک أفطرتُ". افطار کے وقت اس دعاء کو نہیں پڑھنا چاہئے کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ دعاء ثابت نہیں ہے۔اور نہ ہی ربیع بن خثیم رحمہ اللہ سے ثابت ہے۔

افطار کے وقت بسم اللہ پڑھنا چاہئے کیونکہ یہ بھی ایک قسم کا کھانا ہے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے:"إِذَا أَکَلَ أَحَدُکُمْ فَلْيَذْکُرِ اسْمَ اللهِ تَعَالٰی..."۔"جب تم میں سے کوئی کھائے تو چاہئے کہ وہ بسم اللہ کہے ۔۔"۔(سنن أبي داؤد بتحقيق الارنوؤط ورفقائه:۵۹۰/۵،ح:۳۷۶۷،وصححه الالبانی و الارنوؤط وانظر ایضا:الصحیحة:۳۸۲/۱،ح:۱۹۸)

(۱۲) شیخ-هداه الله- فرماتے ہیں:

غیر مقلدین کی دلیل کا حال:

بعض حضرات کہتے ہیں کہ افطار کے وقت یہ دعاء پڑھنی چاہیے :"ذَهَبَ الظَّمَأُ وَابْتَلَّتِ الْعُرُوقُ، وَثَبَتَ الْأَجْرُ إِنْ شَاءَ اللهُ".

الجواب: یہ دعاء دراصل افطار کے بعد کی ہے چنانچہ خود اس روایت کے الفاظ بتارہے ہیں کہ یہ دعاء افطار کرنے کے بعد کی ہے۔

"ذَهَبَ الظَّمَأُ وَابْتَلَّتِ الْعُرُوقُ، وَثَبَتَ الْأَجْرُ إِنْ شَاءَ اللهُ" پیاس بجھ گئی رگیں تر ہوگئیں اور اجر ثابت ہوگیا ان شاء اللہ۔

اور شاید یہی وجہ ہے کہ اہل حدیث مبلغ ابو زید ضمیر صاحب کہتے ہیں کہ یہ دعاء افطار کرنے کے بعد پڑھی جائے۔

لہٰذا یہ دعاء اللھم لک صمت،والی دعاء کے خلاف نہیں ہے بلکہ یہ دونوں الگ الگ وقت کی دعاء ہے اور اس دعاء کا افطار کے بعد پڑھنا ہمارے نزدیک بھی صحیح ہے ،لیکن دونوں کو ایک وقت کی دعاء قرار دینا غلط ہے۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی!

❁ اکثر اہل حدیث علماء اس بات کے قائل ہیں کہ یہ دعاء افطار کے بعد کی ہے۔

❁ اس دعاء کے تعلق سے راقم کا ایک تفصیلی مضمون ہے جو کہ اس نام سے ہے:

"ذهب الظما وابتلت العروق وثبت الاجر ان شاء الله"..... تحقیق وتشریح۔

آپ اس کا مطالعہ کریں۔ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔

تحقیق وتردید

# حدیث: ''أَوَّلُهُ رَحْمَةٌ، وَأَوْسَطُهُ مَغْفِرَةٌ، وَآخِرُهُ عِتْقٌ مِنَ النَّارِ''. تحقیق کے میزان پر

حافظ اکبر علی اختر علی سلفی

الحمد للہ وحدہ، والصلاۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ، امابعد:

محترم قارئین! ایک اور مولانا قاسمی ہیں جنہوں نے: (حدیث: ''أَوَّلُهُ رَحْمَةٌ، وَأَوْسَطُهُ مَغْفِرَةٌ، وَآخِرُهُ عِتْقٌ مِنَ النَّارِ'' کی تحقیق) کے نام سے چار (۴) صفحے کا ایک مضمون لکھا۔ جس میں انہوں نے اس حدیث کو حسن قرار دیا ہے۔ راقم اسی تحریر کا اختصار کے ساتھ جواب پیش کر رہا ہے۔ بغور ملاحظہ فرمائیں:

(۱) شیخ -ھداہ اللہ- رقمطراز ہیں:

۞ امام ابوبکر محمد بن اسحاق بن خزیمہ السلمی النیسابوری رحمہ اللہ (المتوفی: ۳۱۱ھ) فرماتے ہیں: ثنا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ السَّعْدِيُّ، ثنا يُوسُفُ بْنُ زِيَادٍ، ثنا هَمَّامُ بْنُ يَحْيَى، عَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدِ بْنِ جُدْعَانَ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيِّبِ، عَنْ سَلْمَانَ قَالَ: خَطَبَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي آخِرِ يَوْمٍ مِنْ شَعْبَانَ فَقَالَ: أَيُّهَا النَّاسُ قَدْ أَظَلَّكُمْ شَهْرٌ عَظِيمٌ، شَهْرٌ مُبَارَكٌ، شَهْرٌ فِيهِ لَيْلَةٌ خَيْرٌ مِنْ أَلْفِ شَهْرٍ، جَعَلَ اللهُ صِيَامَهُ فَرِيضَةً، وَقِيَامَ لَيْلِهِ تَطَوُّعًا، مَنْ تَقَرَّبَ فِيهِ بِخَصْلَةٍ مِنَ الْخَيْرِ، كَانَ كَمَنْ أَدَّى فَرِيضَةً فِيمَا سِوَاهُ، وَمَنْ أَدَّى فِيهِ فَرِيضَةً كَانَ كَمَنْ أَدَّى سَبْعِينَ فَرِيضَةً فِيمَا سِوَاهُ، وَهُوَ شَهْرُ الصَّبْرِ، وَالصَّبْرُ ثَوَابُهُ الْجَنَّةُ، وَشَهْرُ الْمُوَاسَاةِ، وَشَهْرٌ يَزْدَادُ فِيهِ رِزْقُ الْمُؤْمِنِ، مَنْ فَطَّرَ فِيهِ صَائِمًا كَانَ مَغْفِرَةً لِذُنُوبِهِ وَعِتْقَ رَقَبَتِهِ مِنَ النَّارِ، وَكَانَ لَهُ مِثْلُ أَجْرِهِ مِنْ غَيْرِ أَنْ يَنْتَقِصَ مِنْ أَجْرِهِ شَيْءٌ، قَالُوا: لَيْسَ كُلُّنَا نَجِدُ مَا يُفَطِّرُ الصَّائِمَ، فَقَالَ: يُعْطِي اللهُ هَذَا الثَّوَابَ مَنْ فَطَّرَ صَائِمًا عَلَى تَمْرَةٍ، أَوْ شَرْبَةِ مَاءٍ، أَوْ مَذْقَةِ لَبَنٍ، وَهُوَ شَهْرٌ أَوَّلُهُ رَحْمَةٌ، وَأَوْسَطُهُ مَغْفِرَةٌ، وَآخِرُهُ عِتْقٌ مِنَ النَّارِ، مَنْ خَفَّفَ عَنْ مَمْلُوكِهِ غَفَرَ اللهُ لَهُ، وَأَعْتَقَهُ مِنَ النَّارِ.

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے شعبان کے آخری روز خطبہ ارشاد فرمایا: لوگو! تمہارے پاس بڑا عظیم مہینہ آگیا ہے، یہ مہینہ بڑا مبارک ہے اس میں ایک ایسی رات ہے جو (۱۰۰۰) مہینوں سے بہتر ہے، اللہ تعالیٰ نے اس مہینہ کے روزے کو فرض اور اس کی راتوں کے قیام کو نفل قرار دیا ہے۔

جو شخص اس میں کوئی نیک کام کر کے اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل کرتا ہے، تو گویا اس نے دیگر مہینوں میں کئے گئے فرض جیسا کام (کیا) ہے، اور جس شخص نے اس مہینہ میں فرض ادا کیا، تو گویا اس نے دیگر مہینوں میں (۷۰) فرض ادا کیا۔

یہ صبر کا مہینہ ہے اور صبر کا ثواب جنت ہے، یہ ہمدردی اور غمخواری کا مہینہ ہے، اس مہینہ میں مؤمن کا رزق بڑھا دیا جاتا ہے، جس نے اس مہینہ روزہ دار کو افطار کروایا، تو وہ اس کے گناہوں کی بخشش کا ذریعہ ہوگا اور جہنم سے اس کی گردن کی آزادی کا ذریعہ بنے گا، اسے روزہ دار کے برابر ثواب ملے گا، جبکہ روزہ دار کے ثواب میں کمی نہیں ہوگی۔

صحابہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: ہم میں بعض ایسے ہیں جو افطار کرانے کی استطاعت نہیں رکھتے، تو آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ یہ ثواب اس شخص کو بھی عطا کرتے ہیں جو روزہ دار کو ایک کھجور یا پانی کا گھونٹ یا دودھ کے ایک گھونٹ سے روزہ افطار کروادے۔ اس مہینہ کے ابتدائی ۱۰ دن رحمت ہیں، درمیان ۱۰ دن مغفرت کے ہیں اور آخری ۱۰ دن جہنم سے آزادی حاصل کرنے کے ہیں۔ (صحیح ابن خزیمہ، حدیث: ۱۸۸۷، واللفظ لہ، شعب الایمان للبیہقی، حدیث: ۳۳۳۶:

،فضائل رمضان لابن شاهين ، حديث:١٦ ،وفضائل شهر رمضان للمقدسی ،حديث:٢٤،فضائل رمضان للامام ابن ابی الدنيا، حديث: ٤١)

اس حدیث کے تمام رجال ثقہ ہیں،لیکن علی بن زید بن جدعان رحمہ اللہ پر کلام ہے لیکن سلفی عالم شیخ حوینی کے نزدیک ان کی حدیث شاہد کی موجودگی میں حسن ہوتی ہے،اوراس حدیث کی ایک شاہد موجود ہے۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! :

❁ اس حدیث کے تمام رجال ثقہ نہیں ہیں بلکہ اس سند میں ابوعبداللہ یوسف بن زیادالبصری ہے جوکہ سخت ضعیف،منکرالحدیث راوی ہے۔

ائمہ کرام کے اقوال کے لئے دیکھیں، راقم کا آنے والا رسالہ :''اتمام البرهان فی تضعيف حديث سلمان-رضی اللہ عنه-''۔

❁ علی بن زید بن جدعان،آپ ضعیف،غریب اورمنکر روایتیں بیان کرنے والے راوی ہیں۔بعض ائمہ نے آپ پر سخت جرح کی ہےاوربعض نے انہیں متروک الحدیث قرار دیا ہے۔آپ-رحمہ اللہ- آخری عمر میں اختلاط کا شکار ہو گئے تھےاورآپ کی حدیث ترک کردی گئی تھی۔

تفصیل کے لئے دیکھیں، راقم کا مضمون:''احسن البیان فی علی بن زید بن جدعان''۔

شیخ-هداه الله- نے ابن جدعان رحمہ اللہ کی بابت کئی اقوال حاشیہ میں نقل کئے ہیں لیکن ان میں کئی خامیاں تھیں جن کی وضاحت راقم نے اپنے مذکورہ مضمون میں کردی ہے۔

(۲) شیخ-هداه الله- رقمطراز ہیں: امام ابوبکر ابن ابی الدنیا رحمہ اللہ (المتوفی:۲۸۱ھ) کہتے ہیں کہ: حدثنا الحسن بن علي، حدثنا هشام بن عمار، قال: ثنا سلام بن سوار، حدثنا مسلمة بن الصلت، عن الزهري، عن أبي سلمة، عن أبي هريرة، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم:''أول شهر رمضان رحمة، وأوسطه مغفرة، وآخره عتق من النار''۔(فضائل رمضان للامام ابن ابی الدنيا، حديث :٣٧، واسناده حسن بشاهد)۔لہٰذا یہ حدیث حسن درجے کی ہے۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی!:

❁ یہ روایت سخت ضعیف ہے۔

تفصیل کے لئے دیکھیں، راقم کا آنے والا رسالہ:''اتمام البرهان فی تضعيف حديث سلمان-رضی اللہ عنه''۔

❁ صحیح ابن خزیمہ والی روایت اورزیر بحث روایت،دونوں میں سے کوئی بھی شاہد بننے کے قابل نہیں ہے کیونکہ دونوں سخت ضعیف ہیں۔

(۳) شیخ-هداه الله- نے سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کی سند کے راویوں پر حاشیہ میں گفتگو کی ہے۔

**قارئین!** انہوں نے حاشیہ میں عجیب عجیب باتیں کہی ہیں۔ان کے تمام عجائبات کا جواب-بفضل اللہ-مذکورہ رسالے میں دیا گیا ہے۔

(۴) شیخ-هداه الله-فرماتے ہیں:

اگران دونوں سندوں کوضعیف بھی مان لیا جائے،توبھی یہ حدیث حسن لغیرہ کے درجہ کی ہوگی،اورحسن لغیرہ حدیث اہلحدیث علماء کے نزدیک حجت ہے۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! یہ دونوں سندیں سخت ضعیف ہیں لہٰذا یہ حدیث حسن لغیرہ نہیں ہے۔

(۵) پھر شیخ-هداه الله- نے دوصفحے میں بارہ اہل حدیث علماء کے اقوال حسن لغیرہ کے حجت ہونے کے تعلق سے نقل کئے ہیں۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! بلاشبہ حسن لغیرہ حجت ہے لیکن زیر بحث روایت حسن لغیرہ نہیں ہے۔

(۶) پھر شیخ-هداه الله-اخیر میں فرماتے ہیں:

الغرض ان حوالہ جات سے معلوم ہوا کہ غیر مقلدین کے نزدیک حسن لغیرہ حجت ہے اور یہ حدیث حسن لغیرہ ہونے کی وجہ سے بھی حجت ہے۔لہٰذا اس حدیث کوضعیف کہنا صحیح نہیں ہے۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ہمارے بھائی! بلاشبہ حسن لغیرہ حجت ہے لیکن یہ حدیث حسن لغیرہ نہیں ہے بلکہ سخت ضعیف ہے۔

تفصیل کے لئے دیکھیں، راقم کا آنے والا رسالہ:''اتمام البرهان فی تضعيف حديث سلمان-رضی اللہ عنه''۔

تحقیقِ مسائل

# کیا روزے کی حالت میں مسواک کرنا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ثابت ہے؟

حافظ اکبر علی اختر علی سلفی

الحمد للہ وحدہ والصلاۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ، امابعد:

محترم قارئین! جب سوال کیا جاتا ہے کہ کیا روزے دار بحالت روزہ مسواک کرسکتا ہے؟ تو جواب میں کئی روایتیں پیش کی جاتی ہیں لیکن وہ سب کی سب عام روایتیں ہوتی ہیں۔ مثلاً:

(۱) "لَوْلَا أَنْ أَشُقَّ عَلٰى أُمَّتِي أَوْ عَلَى النَّاسِ لَأَمَرْتُهُمْ بِالسِّوَاكِ مَعَ كُلِّ صَلَاةٍ" (صحیح البخاری:۸۸۷)

(۲) "السِّوَاكُ مَطْهَرَةٌ لِلْفَمِ، مَرْضَاةٌ لِلرَّبِّ" (صحیح ابن حبان بتحقیق الارنوؤط:۳/۳۴۸، ح:۱۰۶۷، واسنادہ حسن)

اور انہیں سے استدلال کرتے ہوئے اس کے جواز کی بات کہی جاتی ہے۔

نیز کئی صریح، مرفوع، ضعیف اور ناقابل احتجاج روایتیں بھی پیش کی جاتی ہیں۔ جن کا ذکر -ان شاء اللہ العزیز- آگے کیا جائے گا۔

لیکن آج - اللہ کے فضل وکرم سے - راقم آپ لوگوں کی خدمت میں مسئلہ ہذا سے متعلق ایک صریح، مرفوع اور صحیح روایت پیش کررہا ہے۔ بغور ملاحظہ فرمائیں:

امام احمد بن منیع ابو جعفر البغوی البغدادی رحمہ اللہ (المتوفی:۲۴۴ھ) فرماتے ہیں: حَدَّثَنَا الْهَيْثَمُ بْنُ خَارِجَةَ، ثنا يَحْيَى بْنُ حَمْزَةَ، عَنِ النُّعْمَانِ بن المنذر، عن عطاء وطاؤس ومجاهد، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا: "أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسَوَّكَ وَهُوَ صائم".

ترجمہ: سیدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے روزے کی حالت میں مسواک کیا۔ (مسند احمد بن منیع بحوالہ المطالب العالیۃ للحافظ بتحقیق مجموعۃ من الباحثین: ۶/ ۱۳۱، ح:۱۰۶۶)

"اسنادہ صحیح"۔ "اس کی سند صحیح ہے"۔

روایت ہذا کی سند کے تمام راوی ثقہ وصدوق ہیں۔

**(۱) ہیثم بن خارجہ ابو احمد المروزی رحمہ اللہ: آپ ثقہ راوی ہیں۔**

ائمہ کرام کے اقوال پیش خدمت ہیں:

امام محمد بن ادریس الرازی رحمہ اللہ (المتوفی:۲۷۷ھ): "صدوق"۔ (الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم بتحقیق المعلمی: ۹/۸۶، ت:۳۵۲)

امام ابو یعلی خلیل بن عبد اللہ الخلیلی القزوینی رحمہ اللہ (المتوفی :۴۴۶ھ): "ثِقَةٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ"۔ "متفق علیہ ثقہ راوی ہیں"۔ (الإرشاد في معرفة علماء الحديث بتحقيق محمد سعيد: ۱/۲۴۵)

امام محمد بن احمد الذہبی رحمہ اللہ (المتوفی: ۷۴۸ھ): "الحافظ الثقة المحدث"۔ "آپ حافظ، ثقہ اور محدث ہیں"۔ (تذکرۃ الحفاظ: ۲/۴۳، ت:۴۸۱)

**(۲) یحیی بن حمزہ الدمشقی القاضی رحمہ اللہ: آپ بھی ثقہ راوی ہیں۔**

ائمہ کرام کے اقوال پیش خدمت ہیں:

امام ابو عبد اللہ محمد بن سعد البغدادی، المعروف بابن سعد رحمہ اللہ (المتوفی:۲۳۰ھ): "وَكَانَ كَثِيرَ الْحَدِيثِ صَالِحَهُ"۔ "آپ کثیر الحدیث اور صالح الحدیث تھے"۔ ((الطبقات الکبری بتحقیق محمد عبد القادر: ۷/۳۲۵، ت:۳۹۱۸)

امام ابو الحسن علی بن عبد اللہ المدینی البصری رحمہ اللہ (المتوفی :

۲۳۴ھ):"كَانَ عِنْد أَصْحَابنَا ثِقَة"۔ "ہمارے اصحاب کے نزدیک یہ ثقہ ہیں"۔ (سؤالات محمد بن عثمان بن أبي شيبة لعلي بن المديني،ص:۱۲۰،ت:۲۳۰)

امام ابوعبداللہ احمد بن حنبل رحمہ اللہ (المتوفی:۲۴۱ھ):"ليس به بأس"۔(سؤالات المروزی،رقم السؤال:۲)

امام ابوالحسن احمد بن عبداللہ العجلی رحمہ اللہ (المتوفی:۲۶۱ھ) :"شَامي ثِقَة"۔(معرفة الثقات بتحقيق عبد العليم البستوی:۲/۳۵۰، ت:۱۹۷۲)

امام محمد بن ادریس الرازی رحمہ اللہ(المتوفی:۲۷۷ھ) : "صدوق"۔(الجرح والتعديل لابن ابی حاتم بتحقيق المعلمی:۹/ ۱۳۷،ت:۵۸۰)

امام محمد الذہبی رحمہ اللہ (المتوفی:۷۴۸ھ):"الإِمَامُ الكَبِيْرُ، الثِّقَةُ"۔(سير أعلام النبلاء بتحقيق مجموعة من المحققين:۸/۳۵۴،ت ۹۹:)

امام حافظ ابن حجر رحمہ اللہ (المتوفی:۸۵۲ھ):"ثقة رمي بالقدر"۔(تقريب التهذيب بتحقيق محمد عوامة ،ص:۵۸۹، ت: ۷۵۳۶)

**(۳) نعمان بن المنذر ابوالوزیر الشامی الدمشقی رحمہ اللہ: آپ ثقہ وصدوق راوی ہیں۔**

ائمہ کرام کے اقوال پیش خدمت ہیں:

امام ابوزرعہ الرازی رحمہ اللہ(المتوفی:۲۶۴ھ):"دمشقي ثقة" "دمشقی ثقہ ہیں"۔(الجرح والتعديل لابن ابی حاتم بتحقيق المعلمی: ۸/۴۴۷،ت:۲۰۵۵)

امام ابوبکر محمد بن اسحاق السلمی، المعروف بابن خزیمہ رحمہ اللہ (المتوفی:۳۱۱ھ) نے موصوف سے اپنی صحیح میں احتجاجاً روایت لی ہے ۔دیکھیں:(صحیح ابن خزیمة بتحقیق الاعظمی:۴/۱۸۶،ح:۲۶۵۵)

امام ابوحاتم محمد بن حبان البستی ،المعروف بابن حبان رحمہ اللہ (المتوفی:۳۵۴ھ) نے موصوف کو اپنی کتاب الثقات (۷/ ۵۳۰، ت: ۱۱۳۱۳) میں ذکر کیا ہے۔

نیز اپنی صحیح میں ان سے احتجاجاً روایت بھی لی ہے۔ دیکھیں: (صحیح ابن حبان بتحقیق الارنوؤط:۱۰/۴۸۵،ح:۴۶۲۵)

امام محمد بن احمد الذہبی رحمہ اللہ (المتوفی:۷۴۸ھ):"صدوق قدري"۔(الكاشف بتحقيق محمد عوامة وغيره:۲/۳۲۳، ت:۵۸۵۴)

امام حافظ ابن حجر رحمہ اللہ (المتوفی:۸۵۲ھ):"صدوق رمي بالقدر"۔(تقريب التهذيب بتحقيق محمد عوامة،ص:۵۶۴،ت : ۷۱۶۴)

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

"وقال النسائي عقب حديثه في الحيض: ليس بذاك القوي"۔ "امام نسائی رحمہ اللہ نے نعمان بن المنذر کی حیض سے متعلق ایک حدیث کے تحت فرمایا: نعمان، اس قدر قوی نہیں ہے"۔(تهذيب التهذيب:۱۰/۴۵۷،ت:۸۲۸)

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ نعمان بن المنذر، سنن نسائی وغیرہ کے راوی ہیں۔ سنن النسائی میں ان کی صرف ایک ہی روایت ہے اور وہ بھی حیض سے متعلق ہے۔ دیکھیں:(سنن النسائی بتحقیق الالبانی،ح: ۲۰۴) اور یہی روایت السنن الکبریٰ میں بھی موجود ہے۔ دیکھیں: (السنن الكبرى بتحقيق حسن عبد المنعم:۱/۱۵۷،ح:۲۱۰) لیکن دونوں جگہوں پر امام نسائی رحمہ اللہ نے کچھ نہیں کہا ہے اور نہ ہی ان کی کسی مطبوعہ کتاب میں یہ قول مل سکا۔ واللہ اعلم.

**(۴) طاؤس بن کیسان ابوعبدالرحمٰن الفارسی رحمہ اللہ: آپ ثقہ اور فاضل راوی ہیں۔**

ائمہ کرام کے اقوال پیش خدمت ہیں:

امام ابوزکریا یحییٰ بن معین رحمہ اللہ (المتوفی:۲۳۳ھ): " طاوس ثقة"۔(الجرح والتعديل لابن ابی حاتم بتحقيق المعلمی:۴/ ۵۰۱،ت:۲۲۰۳،واسناده صحيح)"وَقد سمع من ابن عَبَّاسٍ وَابْنِ عُمَرَ..."۔"طاؤس رحمہ اللہ نے ابن عباس، ابن عمر۔۔۔رضی اللہ عنہم سے سنا ہے"۔(العلل ومعرفة الرجال بتحقيق وصي الله عباس: ۳/ ۱۸،ت:۳۹۵۳،واسناده صحيح)

امام ابوزرعہ الرازی رحمہ اللہ(المتوفی:۲۶۴ھ):"ثقة".
(المصدر السابق)

امام حافظ ابن حجر رحمہ اللہ(المتوفی:۸۵۲ھ):"ثقة فقيه فاضل". (تقريب التهذيب بتحقيق محمد عوامة، ص:۲۸۱،ت:۳۰۰۹)

نیز سند میں دو ثقہ اماموں نے آپ کی متابعت بھی کی ہے۔

امام مجاہد بن جبر المکی رحمہ اللہ کے لئے دیکھیں:(تهذيب الكمال في أسماء الرجال للمزي بتحقيق بشار:۲۲۸/۲۷،ت:۵۷۸۳)

امام عطاء بن ابی رباح القرشی رحمہ اللہ کے لئے دیکھیں:(تهذيب الكمال في أسماء الرجال للمزي بتحقيق بشار:۶۹/۲۰،ت:۳۹۳۳)

**(۵) عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ: آپ صحابی رسول ہیں۔**

**نتیجہ:** زیر بحث روایت کی سند صحیح ہے۔والحمد للہ علی ذالک.

**اب چند باتیں بطور فائدہ پیش خدمت ہیں:**

۱۔زیر بحث روایت سے واضح طور پر یہ بات ثابت ہو جاتی ہے کہ بحالت روزہ مسواک کرنا نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے۔ والحمد للہ.

نیز یہ روایت عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ کی روایت (سنن ابی داؤد بتحقيق الارنؤوط ورفقائه:۴/۴۵،ح:۲۳۶۴) کے لئے شاہد بھی ہے۔

۲۔عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ روزے دار کے حق میں مسواک کے استعمال کو جائز سمجھتے تھے۔

نافع مولی ابن عمر-رحمہ اللہ-،عبداللہ بن عمر رضی اللہ سے روایت کرتے ہیں:"أَنَّهُ لَمْ يَكُنْ يَرَى بَأْسًا بِالسِّوَاكِ لِلصَّائِمِ"۔آپ رضی اللہ عنہ روزے دار کے لئے مسواک(کرنے) میں کوئی حرج نہیں سمجھتے تھے"۔(مصنف ابن ابی شیبة بتحقیق کمال یوسف:۲/۲۹۵،ح:۹۱۴۹،واسنادہ صحیح)

۳۔مسئلہ ہذا سے متعلق چند صریح ضعیف روایتیں بھی مروی ہیں۔وہ روایتیں پیش خدمت ہیں:

امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث السجستانی رحمہ اللہ(المتوفی:۲۷۵ھ)فرماتے ہیں:

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ، حَدَّثَنَا شَرِيكٌ، ح وحَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ سُفْيَانَ، عَنْ عَاصِمِ بْنِ عُبَيْدِ اللهِ، عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَامِرِ بْنِ رَبِيعَةَ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ:" رَأَيْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: يَسْتَاكُ وَهُوَ صَائِمٌ. زَادَ مُسَدَّدٌ مَا لَا أَعُدُّ، وَلَا أُحْصِي".(سنن ابی داؤد بتحقيق الارنؤوط ورفقائه:۴/۴۵، ح:۲۳۶۴،وغیرہ وحديث ابن عباس شاهد له)

**(دوسری روایت)** امام ابوعبداللہ محمد بن یزید القزوینی،المعروف بابن ماجہ رحمہ اللہ(المتوفی:۲۷۳ھ)فرماتے ہیں:

حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَبِي شَيْبَةَ قَالَ: حَدَّثَنَا أَبُو إِسْمَاعِيلَ الْمُؤَدِّبُ، عَنْ مُجَالِدٍ، عَنِ الشَّعْبِيِّ، عَنْ مَسْرُوقٍ، عَنْ عَائِشَةَ، قَالَتْ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:" مِنْ خَيْرِ خِصَالِ الصَّائِمِ السِّوَاكُ"(سنن ابن ماجه بتحقيق الارنؤوط ورفقائه:۲/۵۸۲،ح:۱۶۷۷،وغیرہ)

امام ابو الحسن علی بن عمر البغدادی الدارقطنی رحمہ اللہ(المتوفی:۳۸۵ھ)فرماتے ہیں:

حَدَّثَنِي أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ ثَابِتٍ الصَّيْدَلَانِيُّ، ثنا أَبُو مُحَمَّدٍ حَامِدُ بْنُ الشَّاذِي الْكَجِّيُّ، ثنا إِبْرَاهِيمُ بْنُ يُوسُفَ الْبَلْخِيُّ أَخُو عِصَامِ بْنِ يُوسُفَ، ثنا أَبُو إِسْحَاقَ الْخُوَارِزْمِيُّ، قَالَ:" سَأَلْتُ عَاصِمًا الْأَحْوَلَ: أَيَسْتَاكُ الصَّائِمُ؟ قَالَ: نَعَمْ ،قُلْتُ: بِرَطْبِ السِّوَاكِ وَيَابِسِهِ؟، قَالَ: نَعَمْ، قُلْتُ: أَوَّلَ النَّهَارِ وَآخِرَهُ؟ قَالَ: نَعَمْ، قُلْتُ: عَمَّنْ؟، قَالَ: عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

أَبُو إِسْحَاقَ الْخُوَارِزْمِيُّ ضَعِيفٌ".(سنن الدارقطني بتحقيق الارنؤوط:۳/۱۸۸،ح:۲۳۶۶،وغیرہ)

امام ابو حاتم محمد بن حبان البستی،المعروف بابن حبان رحمہ اللہ(المتوفی:۳۵۴ھ)رقمطراز ہیں:

رَوَى عَنْ شُجَاعِ بْنِ الْوَلِيدِ، عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ عمر، عَنْ نَافِعٍ، عَنِ ابن عمر قال:"كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَاكُ

آخِرَ النَّهَارِ وَهُوَ صَائِمٌ". (المجروحين بتحقيق محمود إبراهيم: ۱/ ۱۴۴، ت: ۲۷، وقال: هذا خبر باطل والصحيح من فعل ابن عمر)

امام ابو الحسن علی بن عمر البغدادی الدارقطنی رحمہ اللہ (المتوفی: ۳۸۵ھ) فرماتے ہیں:

"حَدَّثَنَا أَبُو عُبَيْدٍ الْقَاسِمُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ، ثنا أَبُو خُرَاسَانَ مُحَمَّدُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ السَّكَنِ، ثنا عَبْدُ الصَّمَدِ بْنُ النُّعْمَانِ، ثنا أَبُو عُمَرَ الْقَصَّارُ كَيْسَانُ، عَنْ يَزِيدَ بْنِ بِلَالٍ، عَنْ عَلِيٍّ قَالَ: إِذَا صُمْتُمْ فَاسْتَاكُوا بِالْغَدَاةِ وَلَا تَسْتَاكُوا بِالْعَشِيِّ، فَإِنَّهُ لَيْسَ مِنْ صَائِمٍ تَيْبَسُ شَفَتَاهُ بِالْعَشِيِّ إِلَّا كَانَتْ نُورًا بَيْنَ عَيْنَيْهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ".

"حَدَّثَنَا أَبُو عُبَيْدٍ، حَدَّثَنَا أَبُو خُرَاسَانَ، ثنا عَبْدُ الصَّمَدِ، ثنا كَيْسَانُ أَبُو عُمَرَ، عَنْ عَمْرِو بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ، عَنْ خَبَّابٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ".

كَيْسَانُ أَبُو عُمَرَ لَيْسَ بِالْقَوِيِّ وَمَنْ بَيْنَهُ وَبَيْنَ عَلِيٍّ غَيْرُ مَعْرُوفٍ". (سنن الدارقطني بتحقيق الارنوؤط: ۳/ ۱۹۲، ح: ۲۳۷۲ و ۲۳۷۳ وغیرہ)

۴۔ بعض علماء نے روزے دار کے حق میں مسواک کے استعمال کو ناپسند کیا ہے۔

بعض نے دن کے اخیر میں اس کے استعمال کو ناپسند کیا ہے۔

بعض نے تر مسواک کے استعمال کو ناپسند کیا ہے اور خشک مسواک کے استعمال کو جائز قرار دیا ہے۔

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کی اس صریح روایت کی موجودگی میں یہ سارے اقوال نا قابل التفات ہیں۔

اور صحیح بات یہ ہے کہ روزے دار کے لئے دن کے شروع، دن کے اخیر میں اور تر وخشک دونوں طرح کا مسواک کرنا بلا کراہت جائز ہے۔

امام ابو القاسم سلیمان بن احمد الشامی الطبرانی رحمہ اللہ (المتوفی: ۳۶۰ھ) فرماتے ہیں:

حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ هَاشِمٍ الْبَغَوِيُّ، ثنا هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ، ثنا مُحَمَّدُ بْنُ سَلَمَةَ الْحَرَّانِيُّ، أَبنَا بَكْرُ بْنُ خُنَيْسٍ، عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمَنِ، عَنْ عُبَادَةَ بْنِ نَسِيٍّ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ غَنْمٍ، قَالَ: "سَأَلْتُ مُعَاذَ بْنَ جَبَلٍ: أَتَسَوَّكُ وَأَنْتَ صَائِمٌ؟ قَالَ: نَعَمْ، قُلْتُ: أَيَّ النَّهَارِ أَتَسَوَّكُ؟ قَالَ: أَيَّ النَّهَارِ شِئْتَ، إِنْ شِئْتَ غُدْوَةً، وَإِنْ شِئْتَ عَشِيَّةً، قُلْتُ: فَإِنَّ النَّاسَ يَكْرَهُونَهُ عَشِيَّةً، قَالَ: وَلِمَ؟ قُلْتُ: يَقُولُونَ إِنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَخُلُوفُ فَمِ الصَّائِمِ أَطْيَبُ عِنْدَ اللهِ مِنْ رِيحِ الْمِسْكِ. فَقَالَ: سُبْحَانَ اللهِ، لَقَدْ أَمَرَهُمْ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالسِّوَاكِ حِينَ أَمَرَهُمْ، وَهُوَ يَعْلَمُ أَنَّهُ لَا بُدَّ أَنْ يَكُونَ بِفَمِ الصَّائِمِ خُلُوفٌ وَإِنِ اسْتَاكَ وَمَا كَانَ بِالَّذِي يَأْمُرُهُمْ أَنْ يُنْتِنُوا أَفْوَاهَهُمْ عَمْدًا، مَا فِي ذَالِكَ مِنَ الْخَيْرِ شَيْءٌ، بَلْ فِيهِ شَرٌّ، إِلَّا مَنِ ابْتُلِيَ بِبَلَاءٍ لَا يَجِدُ مِنْهُ بُدًّا قُلْتُ: وَالْغُبَارُ فِي سَبِيلِ اللهِ أَيْضًا كَذَالِكَ؟ إِنَّمَا يُؤْجَرُ فِيهِ مَنِ اضْطُرَّ إِلَيْهِ وَلَمْ يَجِدْ عَنْهُ مَحِيصًا؟ قَالَ: نَعَمْ، وَأَمَّا مَنْ أَلْقَى نَفْسَهُ فِي الْبَلَاءِ عَمْدًا فَمَا لَهُ مِنْ ذَالِكَ مِنْ أَجْرٍ" (المعجم الكبير بتحقيق حمدی السلفی: ۲۰/ ۷۰، ح: ۱۳۳)

اس حدیث کی بابت:

(۱) حافظ ابن حجر العسقلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "روى الطبراني بإسناد جيد.." "طبرانی نے جید سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔۔"۔ (التلخيص الحبير بتحقيق الدكتور محمد الثاني: ۳/ ۱۴۴۳)

(۲) علامہ البانی رحمہ اللہ نے حافظ رحمہ اللہ کا مذکورہ قول نقل کرنے کے بعد کوئی تعاقب نہیں کیا ہے بلکہ روایت کو نقل کرنے سے پہلے کہا: "وما أحسن ماروى الطبراني عن.."۔ "کتنی اچھی ہے وہ حدیث ہے جس کو امام طبرانی نے روایت کیا ہے۔۔"۔ (ارواء الغليل: ۱/ ۱۰۶، ح: ۶۷)

(۳) شیخ شعیب اور ان کی ٹیم کہتی ہے: "فإسناده محتمل للتحسين"۔ "اس کی سند حسن قرار دینے کے قابل ہے"۔ (فی تحقیق مسند الامام احمد: ۳۶/ ۴۴۹)

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ:

(۱) مذکورہ حدیث موضوع ہے کیونکہ اس کی سند میں:
**ابو عبد الرحمٰن محمد بن سعید المصلوب الاسدی ہے جو کہ متروک، کذاب اور وضاع راوی ہے۔**
تفصیل کے لئے دیکھیں: (تهذيب الكمال للمزی بتحقیق بشار عواد: ۲۶۴/۲۵، ت: ۵۲۴۱)
**نیز بکر بن خنیس الکوفی بھی ہے جو کہ ضعیف راوی ہے۔ بعض ائمہ نے اسے متروک بھی قرار دیا ہے۔**
تفصیل کے لئے دیکھیں: (تهذيب الكمال للمزی بتحقیق بشار عواد: ۲۰۸/۴، ت: ۷۴۳)

(۲) حافظ رحمہ اللہ نے خود اپنی ایک دوسری کتاب میں اسی روایت کی بابت فرمایا: "وَأَبو عبد الحمٰن أَظُنهُ المصلوب وَهُوَ من الوضاعين"۔ "ابوعبدالرحمٰن، میں اس کی بابت گمان کرتا ہوں کہ (یہ محمد بن سعید) المصلوب ہے اور یہ وضاعین میں سے ہے"۔ (الدراية في تخريج أحاديث الهداية بتحقيق عبد الله هاشم: ۲۸۲/۱، ح: ۳۷۳)
نیز التلخیص میں ہی دو (۲) جگہ خود بکر بن خنیس کو ضعیف قرار دیا ہے۔ دیکھیں: (التلخيص الحبير بتحقيق الدكتور محمد الثاني: ۲۳۴۸/۵ و ۲۳۹۶/۵)
اس سے معلوم ہوا کہ یہ حافظ رحمہ اللہ کا وہم ہے یا ان سے سہو ہو گیا ہے۔
اور واضح رہے کہ حافظ رحمہ اللہ کا بکر بن خنیس کی بابت یہی فیصلہ صحیح ہے۔ تقریب میں جو فیصلہ دیا ہے وہ صحیح نہیں ہے۔ اسی وجہ سے مؤلفین تحریر نے ان کے فیصلے پر تعاقب کیا ہے۔ دیکھیں: (تحرير التقريب: ۱۸۰/۱، ت: ۷۳۹)

(۳) مذکورہ دونوں علتوں کی وجہ سے علامہ البانی اور شیخ شعیب اور ان کی ٹیم کا قول صحیح نہیں ہے۔
اس پر مزید یہ کہ شیخ شعیب اور ان کی ٹیم نے مسند احمد کی ہی تحقیق میں بکر بن خنیس کی روایت کو ضعیف قرار دیتے ہوئے فرماتے ہیں: "إسناده ضعيف لضعف بكر بن خنيس وليث بن أبي سليم، ولانقطاعه.."۔ "اس کی سند بکر بن خنیس اور لیث بن ابی سلیم کے ضعف اور اس کے منقطع ہونے کی وجہ سے ضعیف ہے"۔ (۶۴۴/۳۶، ح: ۲۲۳۰۶)
اور علامہ البانی رحمہ اللہ نے زیر بحث روایت کو اپنی ایک دوسری کتاب میں اُنہیں دونوں علتوں کی وجہ سے ناقابل احتجاج قرار دیا ہے جن کو راقم نے گزشتہ سطور میں ذکر کیا ہے۔ دیکھیں: (الضعيفة: ۸۴۷/۱۳، ح: ۶۳۴۹)
اور حوالہ مذکور میں بکر کی بابت فرماتے ہیں: "بكر بن خنيس مختلف فيه، فوثقه بعضهم وضعفه الجمهور، كما ترى أقوالهم في "تهذيب الحافظ" وقال في "تقريبه": "صدوق له أغلاط، أفرط فيه ابن حبان والحق أنه كما قال الذهبي في "الكاشف": "واه""۔ بکر بن خنیس مختلف فیہ راوی ہیں۔ بعض نے ان کی توثیق کی ہے اور جمہور ائمہ نے اسے ضعیف قرار دیا ہے جیسا کہ آپ ان کے اقوال کو تہذیب میں دیکھ سکتے ہیں اور تقریب میں ان کی بابت فرمایا: یہ صدوق ہیں اور ان کی کئی غلطیاں ہیں اور ابن حبان نے ان کی بابت افراط سے کام لیا ہے۔ (ان کی بابت) حق یہ ہے کہ یہ سخت ضعیف ہے جیسا کہ امام ذہبی رحمہ اللہ نے کاشف میں کہا ہے"۔
اور مزید فرماتے ہیں: "ولكنه غفل عن علته الحقيقية، وهي: أبو عبد الرحمٰن شيخ بكر الذي لم يسم.."۔ "لیکن حافظ رحمہ اللہ اس حدیث کی حقیقی علت سے غافل ہو گئے اور وہ ابوعبدالرحمٰن بکر کے شیخ ہیں جن کا نام نہیں لیا گیا ہے"۔

**(خلاصۃ التحقیق)** روزے کی حالت میں مسواک کرنا نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے۔ **والحمدللہ علی ذالک۔**
لہٰذا روزے دار کے لئے بحالت روزہ دن کے شروع، دن کے اخیر میں اور تر و خشک دونوں طرح کا مسواک کرنا بلا کراہت جائز ہے۔

**وآخر دعوانا ان الحمدللہ رب العالمین۔**

تحقیق وتردید

# رمضان کی آمد کی دعاء

حافظ اکبر علی اختر علی سلفی

**الحمد للہ وحدہ والصلاۃ والسلام علٰی من لا نبی بعدہ، امابعد:**

*محترم قارئین!* واٹس اپ وغیرہ پر یہ حدیث: كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا هٰؤُلَاءِ الْكَلِمَاتِ إِذَا جَاءَ رَمَضَانُ أَنْ يَقُولَ أَحَدُنَا: ”اَللّٰهُمَّ سَلِّمْنِي مِنْ رَمَضَانَ، وَسَلِّمْ رَمَضَانَ لِي، وَتَسَلَّمْهُ مِنِّي مُتَقَبَّلًا“۔ ایک امیج کی شکل میں گردش کر رہی ہے اور اس میں صحت وضعف کے اعتبار سے اس پر کوئی حکم نہیں لگا ہوا ہے، اس لئے ایک بھائی نے یہ گزارش کی ہے کہ اس حدیث کی تحقیق کردی جائے۔

اللہ کے فضل وکرم سے اپنے اس بھائی کے مطالبے کو پورا کرتے ہوئے، اس حدیث کی تحقیق پیش کی جارہی ہے ۔ ملاحظہ فرمائیں:

۞ امام ابوسعید ہیثم بن کلیب الشاشی رحمہ اللہ (المتوفی: ۳۳۵ھ) فرماتے ہیں:

حَدَّثَنَا عِيسَى بْنُ أَحْمَدَ، حَدَّثَنَا أَبُو النَّضْرِ، حَدَّثَنَا أَبُو جَعْفَرٍ، عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ عُمَرَ، عَنْ صَالِحِ بْنِ كَيْسَانَ، عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ، قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا إِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ هٰؤُلَاءِ الْكَلِمَاتِ أَنْ يَقُولَ أَحَدُنَا: ”اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ لِي رَمَضَانَ وَسَلِّمْنِي لَهُ وَسَلِّمْهُ مِنِّي مُتَقَبَّلًا“.

**(تخریج)** المسند للشاشي بتحقيق الدكتور محفوظ الرحمن السلفى :۳/ ۱۸۳، ح:۱۲۷۱، واللفظ له والدعاء للطبراني بتحقيق مصطفى عبد القادر عطا، ص:۲۸۴، ح:۹۱۲، وبتحقيق البخارى، ص:۱۲۲۶، ح: ۹۱۲، وأخبار الصلاة لعبد الغنى المقدسى بتحقيق محمد عبد الرحمن النابلسي، ص: ۲۹، ح:۱۲۸، وغيرهم.

سیدنا عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب رمضان المبارک کا مہینہ آتا تو رسول اللہ ﷺ ہمیں یہ کلمات سکھاتے کہ ہم سب کہیں: اے اللہ! رمضان کو میرے لئے سلامتی والا بنادے، مجھے رمضان کے لئے سلامتی عطا فرما اور اس مہینے (کی عبادت) کو میری جانب سے قبول فرما۔

**(حکم حدیث)** ”اسنادہ منقطع“۔ (اس کی سند منقطع ہے۔)۔

**(وجہ ضعف)** روایت ہذا میں صالح بن کیسان رحمہ اللہ ہیں جو کہ ثقہ راوی ہیں۔ لیکن سیدنا عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کو نہیں پایا ہے۔ اس کی کئی دلیلیں ہیں، انہیں میں سے ایک یہ ہے کہ امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

”وَصَالِحُ بْنُ كَيْسَانَ لَمْ يُدْرِكْ عُقْبَةَ بْنَ عَامِرٍ وَقَدْ أَدْرَكَ ابْنَ عُمَرَ“۔ صالح بن کیسان رحمہ اللہ نے عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ کو نہیں پایا ہے اور عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو پایا ہے۔“۔ (سنن الترمذي بتحقيق بشار عواد: ۵/ ۱۲۱،

تحت الحديث:۳۰۸۳)

جب صالح بن کیسان رحمہ اللہ نے عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ کو جن کی وفات تقریباً سنہ ۶۰ھ میں ہے، نہیں پایا ہے تو عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کو کیسے پا سکتے ہیں؟ جن کی وفات سنہ ۳۴ھ میں ہوئی ہے۔

تفصیل کے لئے دیکھیں: (سير أعلام النبلاء بتحقيق شعيب الارنؤوط :۵/۴۵۴، ت:۲۰۳، و تاريخ الإسلام بتحقيق بشار: ۳/۸۹۴، ت:۲۲۰، و تهذيب الكمال في أسماء الرجال للمزی بتحقيق بشار: ۱۳/۷۹، ت: ۲۸۳۴، وغيرهم)

دکتور محفوظ الرحمٰن سلفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''روايته عن عبادة مرسلة ، لم يدركه''۔ ''عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے صالح بن کیسان رحمہ اللہ کی روایت مرسل ہے ،انہوں نے ان کو نہیں پایا ہے''۔ (فی تحقيق المسند للشاشي)

**(فائدہ)** نعمان بن المنذر رحمہ اللہ، امام مکحول الشامی رحمہ اللہ سے روایت کرتے ہیں کہ: ''أَنَّهُ كَانَ يَقُولُ إِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ: اَللّٰهُمَّ سَلِّمْنِي لِرَمَضَانَ، وَسَلِّمْ رَمَضَانَ لِي، وَتَسَلَّمْهُ مِنِّي مُتَقَبَّلًا''۔ ''جب رمضان المبارک کا مہینہ آتا تو آپ رحمہ اللہ یہ دعاء کرتے تھے: اے اللہ! مجھے رمضان کے لئے سلامتی عطا فرما، رمضان کو میرے لئے سلامتی والا بنا اور اس مہینے ( کی عبادت ) کو میری جانب سے قبول فرما''۔(الدعاء للطبراني بتحقيق البخاری، ص:۱۲۲۷، ح:۹۱۳، وقال المحقق: اسناده حسن)

**(تنبیہ)** امام ابو القاسم الطبرانی رحمہ اللہ (المتوفی:۳۶۰ھ) فرماتے ہیں: حَدَّثَنَا هَاشِمُ بْنُ مَرْثَدٍ الطَّبَرَانِيُّ، ثنا صَفْوَانُ بْنُ صَالِحٍ، ثنا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ، عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ أَبِي رَوَّادٍ، قَالَ: ''كَانَ الْمُسْلِمُونَ يَدْعُونَ عِنْدَ حَضْرَةِ شَهْرِ رَمَضَانَ: اَللّٰهُمَّ أَظَلَّ شَهْرُ رَمَضَانَ وَحَضَرَ، فَسَلِّمْهُ لِي، وَسَلِّمْنِي فِيهِ، وَتَسَلَّمْهُ مِنِّي، اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِي صِيَامَهُ وَقِيَامَهُ، صَبْرًا وَاحْتِسَابًا ،وَارْزُقْنِي فِيهِ الْجِدَّ وَالِاجْتِهَادَ وَالْقُوَّةَ وَالنَّشَاطَ ،وَأَعِذْنِي فِيهِ مِنَ السَّآمَةِ وَالْفَتْرَةِ وَالْكَسَلِ وَالنُّعَاسِ، وَوَفِّقْنِي فِيهِ لِلَيْلَةِ الْقَدْرِ، وَاجْعَلْهَا خَيْرًا لِي مِنْ أَلْفِ شَهْرٍ ''۔(الدعاء للطبراني بتحقيق البخاری، ص:۱۲۲۷، ح: ۹۱۴، وأخبار الصلاة لعبد الغنى المقدسی بتحقيق محمد عبد الرحمٰن النابلسي، ص:۶۹، ح:۱۲۸)

اس حدیث پر حکم لگاتے ہوئے الدعاء للطبرانی کے محقق محمد سعید البخاری حفظہ اللہ فرماتے ہیں: ''اسنادہ حسن''.

راقم باادب عرض کرتا ہے کہ یہ حکم صحیح نہیں ہے کیونکہ اس میں: ''الْوَلِيد بن مسلم القرشي الدمشقی'' ہیں جو کہ ثقہ تو ہیں لیکن کثرت سے تدلیس کرنے والے ہیں اور تدلیس تسویہ کے بھی مرتکب ہیں۔ دیکھیں: (تهذيب الكمال للمزی بتحقيق بشار : ۳۱/۸۶، ت:۶۷۳۷ ) اور روایت عن سے ہے۔

**(خلاصۃ التحقیق)** زیر بحث دعاء نبی کریم ﷺ سے ثابت نہیں ہے لیکن امام مکحول الشامی رحمہ اللہ سے ثابت ہے۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین.

بحث ونظر

# صدقۃ الفطر میں نقد و رقم دینے کا حکم

کفایت اللہ سنابلی

## باب اول

### عہد رسالت میں بطور فطرہ دی جانے والی اشیاء:

عہد رسالت میں مطلق طعام دینے کی بات کسی بھی صحیح حدیث میں منقول نہیں ہے بلکہ احادیث میں طعام میں سے خاص خاص قسم ہی کوفطرہ میں دینے کا ثبوت ملتا ہے۔ اوران کے علاوہ طعام کی عام قسمیں جو عہد رسالت میں مستعمل تھیں مثلاً، (اللحم) گوشت، (السمک) مچھلی ، (الخضراوات) سبزیاں ، (الذرۃ) مکئی، (السویق) ستو، (اللبن) دودھ وغیرہ۔ ان کا فطرہ میں نکالنا ثابت نہیں ہے۔

بلکہ جو قسمیں ثابت ہیں ان کا بھی ایک خاص شکل میں دینا ثابت ہے مثلاً جواور گیہوں ثابت ہے لیکن جواور گیہوں کا آٹا دینا یا ان کی روٹی بنا کر دینا ثابت نہیں ہے۔ ملاحظہ ہو اس سلسلے کی احادیث:

### اشیاء فطرہ کی صراحت کرنے والی احادیث:

**پہلی حدیث:**

امام بخاری رحمہ اللہ (المتوفی:۲۵۶ھ) نے کہا:

**حدثنا يحيى بن محمد بن السكن، حدثنا محمد بن جهضم، حدثنا إسماعيل بن جعفر، عن عمر بن نافع، عن أبيه، عن ابن عمر رضى الله عنهما، قال: فرض رسول الله صلى الله عليه وسلم زكاة الفطر صاعا من تمر، أو صاعا من شعير على العبد والحر، والذكر والأنثى، والصغير والكبير من المسلمين، وأمر بها أن تؤدى قبل خروج الناس إلى الصلاة۔**

صحابی رسول عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدقۃ الفطر ایک صاع کھجور یا ایک صاع جَو فرض قرار دیا تھا۔ غلام آزاد مرد عورت چھوٹے اور بڑے تمام مسلمانوں پر۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم یہ تھا کہ نماز (عید) کے لیے جانے سے پہلے یہ صدقہ ادا کر دیا جائے۔ (صحیح البخاری: ۲/ ۱۳۰، رقم: ۱۵۰۳)

اس حدیث میں مطلق طعام نہیں بلکہ طعام میں سے صرف دو چیزیں منصوص ہیں، ایک تمر (کھجور) اور دوسری شعیر (جو)، نیز اس شعیر (جو) کو کسی اور شکل میں دینا مثلاً اس کا آٹا یا اس کی روٹی دینا ثابت نہیں ہے۔

واضح رہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے فطرہ میں دی جانے والی صرف دو چیزوں کو بیان کیا ہے اور وہ پوری زندگی صرف انہیں دونوں چیزوں سے ہی فطرانہ دیتے رہے۔

بلکہ ان دو میں سے بھی وہ صرف کھجور ہی دینے کا اہتمام کرتے تھے البتہ کسی سال اگر کھجور میسر نہ ہوتی تو جو کا فطرانہ دیتے تھے صحیح بخاری کے الفاظ ہیں:

**فكان ابن عمر رضى الله عنهما يعطي التمر، فأعوز أهل المدينة من التمر، فأعطى شعيرا۔**

ابن عمر رضی اللہ عنہما کھجور ہی دیا کرتے تھے، ایک مرتبہ مدینہ میں کھجور کا قحط پڑا تو آپ نے صدقہ میں شعیر (جو) نکالا۔ (صحیح البخاری: ۱۳۲/۲ رقم: ۱۵۱۱)

اس سے صاف ظاہر ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا عمل فطرہ میں عام غلہ دینے کا نہیں تھا بلکہ وہ اپنی روایت کردہ حدیث کے مطابق صرف اور صرف دو چیزوں (کھجور یا جو) سے ہی فطرہ نکالتے تھے۔

**دوسری حدیث:**

امام بخاری رحمہ اللہ (المتوفی:۲۵۶) نے کہا:

**حدثنا عبد الله بن یوسف، أخبرنا مالک، عن زید بن أسلم، عن عیاض بن عبد الله بن سعد بن أبی سرح العامری، أنه سمع أبا سعید الخدری رضی الله عنه، یقول: کنا نخرج زکاة الفطر صاعا من طعام، أو صاعا من شعیر، أو صاعا من تمر، أو صاعا من أقط، أو صاعا من زبیب۔**

صحابی رسول ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے تھے کہ ہم فطرہ کی زکوٰۃ ایک صاع طعام یعنی ایک صاع جَو یا ایک صاع کھجور یا ایک صاع پنیر یا ایک صاع زبیب (کشمش) نکالا کرتے تھے۔ (صحیح البخاری: ۱۳۱/۲، رقم: ۱۵۰۶)

اس حدیث میں مطلق طعام نہیں بلکہ طعام میں سے صرف چار چیزیں شعیر (جو)، تمر (کھجور)، اقط (پنیر) اور زبیب (کشمش) منصوص ہیں۔ نیز اس شعیر (جو) کو کسی اور شکل میں دینا مثلاً اس کا آٹا یا اس کی روٹی دینا اس حدیث میں بھی ثابت نہیں ہے۔

## "صاعا من طعام" کا مفہوم اورایک غلط فهمی کاازاله:

ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کی اس حدیث کی ابتداء میں جو" صاعا من طعام" کے الفاظ ہیں اس سے کچھ لوگوں نے یہ سمجھ لیا کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے ان الفاظ میں عام غلوں کو مراد لیا ہے پھر اسی غلط فہمی کی بنیاد پر یہ کہہ دیا گیا کہ فطرہ میں عام غلے دینا حدیث سے صراحتاً ثابت ہے۔

دراصل ان حضرات کا کہنا یہ ہے کہ "صاعا من طعام" کے بعد اداۃ عطف "أوْ" آیا ہے اس کے بعد چار چیزیں بیان ہوئی ہیں اور "أوْ" یہ مغایرت پر دلالت کرتا ہے لہٰذا پتہ چلا کہ "صاعا من طعام" ان چیزوں کے علاوہ ہے جن کا ذکر اداۃ عطف "أوْ" کے بعد ہے۔

عرض ہے کہ عطف ہمیشہ مغایرت پر دلالت نہیں کرتا ہے بلکہ عطف کی ایک قسم عطف تفسیری بھی ہے۔ یعنی ایک چیز کو اجمالی طور پر ذکر کردیا جائے پھر اس کے بعد اداۃ عطف کے ذریعہ اس کی تفصیل وتشریح کی جائے۔ یہی معاملہ یہاں بھی ہے یعنی شروع میں "صاعا من طعام" کے اجمالی بیان کے بعد جو اداۃ عطف "أوْ" ہے وہ تفسیری ہے، اس کے دلائل درج ذیل ہیں:

✱ اولاً:

ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے ابتداء میں اجمالی طور "صاعا من طعام" کہا ہے اور بعد میں اسی اجمال کی تفصیل کرتے ہوئے چار چیزوں کا ذکر کیا ہے۔ جیسا کہ درج ذیل حدیث میں بالکل وضاحت ہے:

امام بخاری رحمہ اللہ (المتوفی:۲۵۶) نے کہا:

**حدثنا معاذ بن فضالة، حدثنا أبو عمر حفص بن میسرة، عن زید بن أسلم، عن عیاض بن عبد الله بن سعد، عن أبی سعید الخدری رضی الله عنه، قال: کنا نخرج فی عهد رسول الله صلی الله علیه وسلم یوم الفطر صاعا من طعام، وقال أبو سعید: وکان طعامنا الشعیر والزبیب والأقط والتمر۔**

صحابی رسول ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ ہم نبی کریم ﷺ کے زمانہ میں عیدالفطر کے دن ایک صاع طعام نکالتے تھے۔ ابوسعید رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ ہمارا طعام (ان دنوں) جَو، زبیب، پنیر اور کھجور تھا۔ (صحیح البخاری: ۱۳۱/۲، رقم: ۱۵۱۰)

اس حدیث میں ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے مجمل طعام کی تفسیر وتفصیل بیان کردی کہ عہد رسالت میں فطرہ میں نکالا جانے والا طعام چار قسم کا ہوتا تھا۔ لہٰذا جب حدیث کی تشریح خود حدیث سے ہی ہوگئی تو کسی اور رخ پر بحث کی سرے سے گنجائش ہی باقی نہ

بچی۔

بعض لوگوں نے اس حدیث میں مذکور مجمل طعام کو بعد میں مذکور طعام سے الگ مانا تو ان پر ابن المنذر رحمہ اللہ نے رد کیا جسے نقل کرتے ہوئے حافظ ابن حجر رحمہ اللہ (متوفی:۸۵۲ھ) فرماتے ہیں:

**وقد رد ذالک ابن المنذر وقال ظن بعض أصحابنا أن قوله فی حدیث أبی سعید صاعا من طعام حجة لمن قال صاعا من حنطة وهذا غلط منه وذالک أن أبا سعید أجمل الطعام ثم فسره ثم أورد طریق حفص بن میسرة المذکورة فی الباب الذی یلی هذا وهی ظاهرة فیما قال ولفظه کنا نخرج صاعا من طعام وکان طعامنا الشعیر والزبیب والأقط والتمر۔**

ابن المنذر نے اس بات کی تردید کرتے ہوئے کہا کہ: ہمارے بعض اصحاب نے یہ گمان کرلیا کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کی حدیث میں مذکور ''صاعا من طعام'' کے الفاظ ان لوگوں کے لئے دلیل ہیں جو کہتے ہیں کہ فطرہ میں ایک صاع گیہوں نکالا جائے گا۔ جبکہ یہ بات غلط ہے کیونکہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے پہلے طعام کو اجمالی طور پر ذکر کیا ہے اور بعد میں اس کی تفسیر وتفصیل بیان کردی ہے۔ پھر ابن المنذر نے حفص بن میسرۃ کے طریق والی روایت ذکر کی ہے جس کا ظاہر ابن المنذر ہی کے موقف پر دلالت کرتا ہے اس کے الفاظ یہ ہیں: ابوسعید رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ ہمارا طعام (ان دنوں) جَو، زبیب، پنیر اور کھجور تھا۔ (فتح الباری لابن حجر: ۳/۳۷۳)

صحیح بخاری کے ایک دوسرے شارح امام قسطلانی (متوفی :۹۲۳ھ) بھی ابن المنذر کی تائید کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

**زاد الطحاوی من طریق أخری عن عیاض فلا نخرج غیره، وهو یؤید تغلیط ابن المنذر لمن قال إن قوله صاعًا من طعام حجة لمن قال صاعًا من حنطة۔**

امام طحاوی نے عیاض کے واسطے سے ایک دوسرے طریق سے یہ اضافہ بیان کیا ہے کہ (ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے کہا کہ) ہم ان چیزوں (جن کا ذکر صراحت کے ساتھ کیا ہے ان) کے علاوہ کسی اور چیز سے فطرہ نہیں نکالتے تھے۔ یہ حدیث ابن المنذر کی اس بات کی تائید کرتی ہے جس میں انہوں نے ان لوگوں کو غلط قرار دیا ہے جو'' طاعا من طعام'' سے گیہوں مراد لیتے ہیں۔ (إرشاد الساری لشرح صحیح البخاری: ۳/۸۹)

محمود عبداللطیف عویضۃ صاحب لکھتے ہیں:

**فهذا أبو سعید الخدری نفسه الذی رُوی حدیثهم من طریقه، قد فسَّر لفظة الطعام تفسیراً یقطع الشک بالیقین، بأن معناها عندهم الشعیر والزبیب والأقط والتمر، أی الأصناف ذاتها الواردة فی حدیثهم عقب لفظة الطعام، والحدیث یفسِّر بعضه بعضاً، وعلیه فإنَّا نَحمِلُ حدیثَهم علی هذا الحدیث، فنقول إن هذا الحدیث قد ذکر العامَ، ثم ذکر بعده الخاص، وهذا أسلوب یعرفه الکل۔**

ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ جن کے طریق سے فطرہ سے متعلق طعام والی حدیث منقول ہے انہوں نے خود لفظ طعام کی ایسی تفسیر کردی ہے جس سے شکوک وشبہات ختم ہوجاتے ہیں اور یقینی طور پر یہ بات معلوم ہوجاتی ہے کہ طعام سے ان کی مراد جو، کشمش، پنیر اور کھجور ہی ہے، یعنی ٹھیک وہی قسمیں جو ان کی حدیث میں لفظ طعام کے بعد مذکور ہیں، اور بعض حدیث بعض حدیث کی تشریح کرتی ہے ۔لہٰذا ہم ان کی حدیث کو اس حدیث پر محمول کریں گے اور کہیں گے کہ اس حدیث میں ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے پہلے عمومی طور پر طعام کا ذکر کیا پھر اس کے بعد خصوصی طور پر سب کو بیان کردیا، اس طرح کے اسلوب بیان سے ہر ایک شخص واقف ہے۔ (الجامع لأحکام الصیام: ص: ۳۴۱)

* ثانیاً:

اس حدیث پر ایک اور پہلو سے غور کریں کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے کہا:

وکان طعامنا الشعیر والزبیب والأقط والتمر۔

ہمارا طعام (ان دنوں) جَو، زبیب، پنیر اور کھجور تھا۔ (صحیح البخاری: ۲/۱۳۱، رقم: ۱۵۱۰)

اگر ان کی حدیث میں طعام سے مطلق طعام مراد لیں تو اشکال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے یہاں حصر کے ساتھ طعام کی چار قسمیں ہی بتلائی ہیں، تو سوال یہ ہے کہ کیا ان چار چیزوں کے علاوہ کوئی اور چیز صحابہ کرام کھاتے ہی نہ تھے؟؟؟

ظاہر ہے کہ یہ بات خلاف واقع ہے کیونکہ یہ نا قابل انکار حقیقت ہے کہ ان چار کے علاوہ بھی کئی اقسام کے کھانے مثلاً (اللحم) گوشت، (السمک) مچھلی، (الفواکہ) میوے، (الخضر اوات) سبزیاں، (الذرۃ) مکئی، (السویق) ستو، (اللبن) دودھ وغیرہ ان کے یہاں مستعمل تھے۔

لہٰذا یہ سیاق ہی اس بات کی دلیل ہے کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کا مطلب یہی ہے کہ جس طعام سے وہ فطرہ نکالتے تھے وہ طعام ان چار قسموں پر مشتمل تھا۔ نہ کہ یہ مطلب ہے کہ ان چار چیزوں کے علاوہ کوئی اور چیز وہ کھاتے ہی نہ تھے۔

* ثالثاً:

یہ بات ذہن نشین کی جائے کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے اس حدیث میں ''صاعا من طعام'' کے ذریعہ اللہ کے نبی ﷺ کے قول وحکم کو نقل نہیں کیا ہے جو عام ہو اور حال و مستقبل سب کو شامل ہو، بلکہ ان الفاظ سے ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے ماضی یعنی عہد رسالت کا عمل (''کنا نخرج''۔ ''ہم نکالتے تھے'') بیان کیا ہے اور یہ بتایا ہے کہ ماضی میں یعنی اللہ کے نبی ﷺ کی حیات میں ہم صحابہ یہ چیز نکالتے تھے۔

اب اگر فرض کرلیا جائے کہ اس حدیث میں ''صاعا من طعام'' ان چار چیزوں کے علاوہ ہے جن کا ذکر اس کے بعد ہوا ہے تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ عہد رسالت میں ان چار چیزوں کے علاوہ بھی دیگر غلوں سے فطرہ دیا جاتا تھا۔ پھر سوال پیدا ہوتا ہے کہ ان چار چیزوں کے علاوہ وہ کون کون سے غلے تھے جو عہد رسالت میں بطور فطرہ دئے جاتے تھے؟؟؟

احادیث اور روایات کا ذخیرہ چھان ماریئے ان چار چیزوں کے علاوہ کسی بھی دوسرے غلے کے بارے میں صراحت نہیں ملتی کہ صحابہ کی جماعت نے اسے بھی فطرہ میں دیا ہوا۔

صرف ایک صحابیہ اسماء رضی اللہ عنہا کے بارے میں ملتا ہے کہ وہ عہد رسالت میں گیہوں نکالتی تھیں لیکن یہاں ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ''صاعا من طعام'' سے گیہوں مراد نہیں لیا جاسکتا کیونکہ یہ الفاظ کہنے والے ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے اپنے علم کے مطابق یہ صراحت کر رکھی ہے کہ گیہوں عہد رسالت میں نہیں نکالا گیا بلکہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور میں نکالا گیا، کما سیاتی۔ اور چونکہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے ''صاعا من طعام'' کہہ کر عہد رسالت کے دور کی حالت بیان کی ہے اس لئے ان کے ان الفاظ میں گیہوں کے شامل ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

نیز ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ ''صاعا من طعام'' میں مقدار ایک صاع بتلائی ہے جبکہ اسماء رضی اللہ عنہا کی جانب سے عہد رسالت میں گیہوں دینے کی جو بات ملتی ہے اس میں صراحت ہے کہ وہ نصف صاع دیتی تھیں، اس میں بھی اس بات کی دلیل ہے کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کے مذکورہ الفاظ سے گیہوں مراد نہیں ہے۔

مزید برآں یہ کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ فطرہ میں سرے سے گیہوں نکالنے پر عمل ہی نہیں کرتے تھے اور یہ کہتے کہ میں نبی ﷺ کے دور میں جن چیزوں کا فطرہ دیتا تھا نبی ﷺ کے بعد بھی صرف انہیں چیزوں کو فطرہ میں دوں گا کما سیاتی۔

* رابعاً:

ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ ہی سے یہ حدیث بہت سارے طرق سے مروی ہے اور کئی طرق میں ''صاعا من طعام'' کے الفاظ

نہیں ہیں بلکہ صرف چار چیزوں ہی کا ذکر ہے مثلاً:

امام أحمد بن حنبل رحمہ اللہ (المتوفی: ۲۴۱) نے کہا:

**حدثنا يحيى، عن داؤد، يعني ابن قيس، عن عياض، عن أبي سعيد، لم نزل نخرج زكاة الفطر على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم صاعا من تمر، أو شعير، أو أقط، أو زبيب۔**

صحابی رسول ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم اللہ کے رسول ﷺ کے دور میں ایک صاع کھجور یا جو یا پنیر یا کشمش نکالا کرتے تھے۔(مسند أحمد ط الميمنية: ۲۳/۳، واسناده صحيح على شرط مسلم واخرجه ايضا عبدالرزاق فى مصنفه (۳/ ۳۱۶) من طريق داؤد به)

یہ بھی اس بات کی دلیل ہے کہ ''صاعا من طعام'' سے ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کی مراد وہی چار چیزیں ہیں جن کی تفصیل انہوں نے بعد میں پیش کردی ہے ورنہ اس حدیث میں ''صاعا من طعام'' کے الفاظ نہ ہونے کی صورت میں اس غلے کا ذکر آنا لازمی تھا جو ''صاعا من طعام'' سے مراد تھا!

یادرہے ''صاعا من طعام'' کہہ کر ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ کا قول وفرمان پیش نہیں کیا ہے بلکہ ماضی میں عہد رسالت کا ایک عمل پیش کیا ہے۔

✱ خامساً:

امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے جب نصف صاع گیہوں بھی نکالنے کی بات کہی تو اس وقت ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے نہ صرف یہ کہ نصف صاع گیہوں نہیں نکالا بلکہ ایک صاع بھی گیہوں نہیں نکالا یعنی ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے فطرہ میں سرے سے گیہوں ہی نکالنے سے اجتناب کیا اور صرف ان چار چیزوں میں سے ہی فطرہ نکالتے رہے جو انہوں نے اپنی حدیث میں بیان کی ہیں۔

اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ''صاعا من طعام'' سے ان کی مراد عام غلہ ہرگز نہیں ہے ورنہ وہ گیہوں میں ایک صاع فطرہ ضرور نکالتے ۔ ملاحظہ فرمائیں ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کے موقف سے متعلق روایات:

امام مسلم رحمہ اللہ (المتوفی: ۲۶۱) نے کہا:

**حدثنا عبد الله بن مسلمة بن قعنب، حدثنا داود يعني ابن قيس، عن عياض بن عبد الله، عن أبي سعيد الخدري، قال: كنا نخرج إذ كان فينا رسول الله صلى الله عليه وسلم زكاة الفطر، عن كل صغير، وكبير، حر أو مملوک، صاعا من طعام، أو صاعا من أقط، أو صاعا من شعير، أو صاعا من تمر، أو صاعا من زبيب فلم نزل نخرجه حتى قدم علينا معاوية بن أبي سفيان حاجا، أو معتمرا فكلم الناس على المنبر، فكان فيما كلم به الناس أن قال: إني أرى أن مدين من سمراء الشام، تعدل صاعا من تمر فأخذ الناس بذالک قال أبو سعيد: فأما أنا فلا أزال أخرجه كما كنت أخرجه، أبدا ما عشت۔**

صحابی رسول ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں صدقۂ فطر ہر چھوٹے، بڑے، آزاد، غلام کی طرف سے ایک صاع طعام یعنی ایک صاع پنیر یا جو یا کھجور یا کشمش نکالتے تھے پھر جب امیر معاویہ رضی اللہ عنہ حج کو یا عمرہ کو آئے تو لوگوں میں منبر پر وعظ کیا اور اس میں کہا کہ میں سمجھتا ہوں کہ دو مد (یعنی نصف صاع) شام کا گیہوں (قیمت میں) ایک صاع کھجور کے برابر ہوتا ہے، تو لوگوں نے اس بات کو قبول کر لیا اور ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے کہا: میں تو تاحیات فطرہ میں وہی نکالتا رہوں گا جو اللہ کے نبی ﷺ کے دور میں نکالا کرتا تھا۔ (صحيح مسلم: ۳/ ۶۷۸، رقم: ۹۸۵)

امام مسلم رحمہ اللہ (المتوفی: ۲۶۱) نے کہا:

**حدثني عمرو الناقد، حدثنا حاتم بن إسماعيل، عن ابن عجلان، عن عياض بن عبد الله بن أبي سرح، عن أبي سعيد الخدري، أن معاوية، لما جعل نصف الصاع من الحنطة، عدل صاع من تمر، أنكر ذالک أبو سعيد، وقال: لا أخرج فيها إلا الذي كنت أخرج في عهد رسول الله صلى الله عليه**

**وسلم: صاعامن تمر، أو صاعامن زبيب، أو صاعامن شعير ، أو صاعامن أقط۔**

صحابی رسول ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا: جب امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے نصف صاع گیہوں کو ایک صاع کھجور کے برابر مقرر کیا تو ابوسعید رضی اللہ عنہ نے انکار کیا اور کہا میں تو (فطرہ میں) وہی دوں گا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں دیتا تھا یعنی ایک صاع کھجور یا ایک صاع کشمش یا ایک صاع جَو یا ایک صاع پنیر۔(صحیح مسلم: ۳/۶۷۹، رقم: ۹۸۵)

**تنبیہ:**

فطرہ میں گیہوں نہ نکالنے کے متعلق ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کی جو روایت ابن عجلان سے مختلف طرق سے مروی ہے اس میں صحیح روایت وہی ہے جسے امام مسلم کے حوالہ سے اوپر درج کیا گیا تھا۔ اس کے علاوہ ابن عجلان کی جو دیگر روایات ہیں ان میں شدید اضطراب ہے اس لئے وہ صحیح نہیں ہیں انہیں میں سے ایک روایت یہ بھی ہے کہ:

**لا أخرج أبدا إلا صاعا۔**

یعنی میں ایک ہی صاع ہمیشہ نکالوں گا۔(سنن أبی داؤد: ۲/۱۱۳، رقم: ۱۶۱۸، وضعفه الالبانی)

اس سے بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے آدھا صاع نکالنے سے اختلاف کیا تھا اور ایک صاع نکالنے کی بات کہی تھی۔ غالباً اس جیسی روایت کے پیش نظر ہی بعض اہل علم نے یہ سمجھ لیا ہے کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کا اختلاف صرف مقدار متعین کرنے میں تھا۔

لیکن یہ روایت صحیح نہیں علامہ البانی رحمہ اللہ نے اسے ضعیف قرار دیا ہے۔

مزید یہ کہ اسی روایت کے دیگر طرق میں الگ الفاظ ہیں جو اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ گیہوں میں ایک صاع بھی نکالنے کے منکر تھے اور صرف انہیں چیزوں سے ایک صاع نکالنے کے قائل تھے جن پر عہد رسالت میں ان کا عمل تھا چنانچہ مسند احمد کی ایک روایت میں اس کے الفاظ یوں ہیں:

**حدثنا يحيى بن سعيد، عن ابن عجلان، حدثنا عياض بن عبد الله، عن أبي سعيد قال: لا أخرج أبدا إلا صاعا من تمر، أو شعير، أو أقط، أو زبيب۔**

ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نہیں نکالوں گا مگر صرف ایک صاع کھجور یا ایک صاع جو یا ایک صاع پنیر یا ایک صاع کشمش۔(مسند أحمد (طبعة عالم الكتب) ۴/۲۴۵، رقم: ۱۱۹۶۲، م، ورجاله ثقات)

نیز ابن عجلان ہی کی ایک دوسری روایت کے مطابق ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے حصر کے ساتھ ذکر کیا ہے کہ عہد رسالت میں ہم صرف چار چیزوں ہی سے فطرہ نکالتے تھے اور میں انہیں سے ہی فطرہ نکالوں گا۔ چنانچہ:

محمد بن عبدالرحمٰن المخلّص (متوفی: ۳۹۳ھ) نے کہا:

**حدثنا أحمد: حدثنا علي: حدثنا المعافى: حدثنا القاسم، عن محمد بن عجلان، عن عياض قال: أمر معاوية بصدقة الفطر بمدين قمح، فقال أبو سعيد الخدري: لا أخرج إلا كما كنا نخرج على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم، فإنا لم نخرج إلا صاعا من تمر، أو صاع زبيب، أو صاعا من شعير، أو صاعا من أقط۔**

ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے کہا: میں فطرہ میں نہیں نکالوں گا مگر ویسے ہی جیسے عہد رسالت میں ہم نکالتے تھے اور عہد رسالت میں ہم نے ایک صاع کھجور، یا ایک صاع کشمش، یا ایک صاع جو، یا ایک صاع پنیر کے علاوہ کچھ نہیں نکالا۔(المخلصیات: ۲/۲۳، ورجاله ثقات)

ابن عجلان ہی کی ان روایات سے صراحتاً معلوم ہوتا ہے کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ فطرہ میں سرے سے گیہوں نکالنے کے قائل ہی نہ تھے۔

لیکن ہماری نظر میں ابن عجلان کے طریق سے آنے والی ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کی صرف وہی حدیث معتبر ہے جو صحیح مسلم میں ہے یا جس کی تائید دیگر صحیح روایات سے ملتی ہے باقی ابن عجلان کی دیگر منفرد روایات معتبر نہیں ہیں کیونکہ ان کی بیان کردہ حدیث میں کئی طرح کا اضطراب ہے، واللہ اعلم۔

نیز اس کو صحیح بھی مان لیں تو اس کا مطلب صرف یہ ہوگا کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے مقدار میں بھی امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے اختلاف کیا تھا اور سرے سے گیہوں نکالنے سے بھی اختلاف کیا تھا جیسا کہ صاحب مرعاۃ کے الفاظ میں اس کی وضاحت آگے آرہی ہے۔

بہرحال درج بالا روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے صرف قیمت کے اعتبار ہی سے اختلاف نہیں کیا بلکہ انہوں نے سرے سے گیہوں دینے ہی سے اختلاف کیا ہے اور یہ کہا ہے کہ میں عہد رسالت میں جو دیتا تھا وہی آج بھی دوں گا۔

امام ابن حزم رحمہ اللہ (متوفی:۴۵۶ھ) کہتے ہیں:

**فهذا أبو سعيد يمنع من "البر" جملة۔**

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سرے سے گیہوں دینے ہی کے خلاف تھے۔(المحلی لابن حزم، ت بیروت: ۲۵۲/۴)

علامہ عبید اللہ الرحمانی المبارکفوری (متوفی:۱۴۱۴ھ) لکھتے ہیں:

**قد عرفت مما قدمنا أن أباسعيد كان يرى أن الواجب من كل شيء صاع خلافاً لمعاوية، ومن وافقه، ولكنه لم يخرج من البر قط لا صاعاً ولا نصفه لا، لأنه ما كان يعرف القمح في الفطرة بل اتباعاً لما كان يفعله الصحابة في زمانه - صلى الله عليه وسلم - من إخراج غير البر، وكذا ابن عمر۔**

ہماری سابقہ تفصیلات سے یہ بات واضح ہوچکی ہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے موافقین سے اختلاف کرتے ہوئے ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کا خیال یہ تھا کہ ہر چیز میں ایک صاع ہی واجب ہے۔لیکن ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے گیہوں سے صدقہ الفطر نکالا ہی نہیں، نہ ایک صاع اور نہ آدھا صاع، لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ فطرہ میں گیہوں کو ناجائز سمجھتے تھے بلکہ وہ گیہوں سے فطرہ نہ نکال کر کے عہد رسالت میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے تعامل کی اتباع کرنا چاہتے تھے اور ٹھیک یہی معاملہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کا بھی تھا۔(مرعاۃ المفاتیح شرح مشکاۃ المصابیح: ۱۹۷/۶)

اس پوری تفصیل سے معلوم ہوا کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے فطرہ میں دی جانے والی صرف چار چیزوں کو بیان کیا ہے اور وہ پوری زندگی صرف انہیں چار چیزوں سے ہی فطرانہ دیتے رہے۔ اور یہی معاملہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا بھی تھا کہ وہ بھی صرف انہوں چیزوں سے فطرہ نکالتے تھے جو ان کی روایت کردہ حدیث میں مذکور ہیں۔

### تیسری حدیث:

امام طحاوی رحمہ اللہ (المتوفی:۳۲۱) نے کہا:

**حدثنا فهد بن سليمان، وعلي بن عبد الرحمٰن قالا: حدثنا ابن أبي مريم قال: أخبرني يحيى بن أيوب أن هشام بن عروة حدثه عن أبيه أن أسماء ابنة أبي بكر أخبرته "أنها كانت تخرج على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم عن أهلها الحر منهم والمملوك مدين من حنطة أو صاعا من تمر۔**

اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا نے بیان فرمایا کہ وہ اللہ کے نبی ﷺ کے دور میں اپنے گھرانے میں ہر ایک کی طرف سے خواہ آزاد ہوں یا غلام، دو مد (یعنی آدھا صاع) گیہوں یا ایک صاع کھجور نکالتی تھیں۔(شرح مشکل الآثار: ۲۷/۹، رقم: ۳۴۰۸، قال الالبانی اسنادہ صحیح علی شرط الشیخین وھو کذالک)۔

اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا نہ صرف ایک صحابیہ ہیں بلکہ اللہ کے نبی ﷺ کی بیوی اماں عائشہ رضی اللہ عنہا کی سگی بہن بھی ہیں

اور آپ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دور کا حوالہ دے کر مذکورہ بات کہہ رہی ہیں جس کا واضح مطلب یہ ہے کہ یہ حدیث مرفوع ہے۔

یادر ہے کہ ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی سابق الذکر حدیث کا بھی یہی معاملہ ہے کہ اس میں ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے عہد رسالت کا حوالہ دے کر فطرہ میں دی جانے والی اشیاء کا تذکرہ کیا ہے جس کی بنا پر اسے مرفوع مانا گیا ہے۔ٹھیک یہی معاملہ اسماء بن ابی بکر رضی اللہ عنہا کی اس حدیث میں بھی ہے اس لئے یہ حدیث بھی مرفوع ہے۔

اس حدیث سے ایک اور چیز کا فطرہ میں دینا ثابت ہوا وہ ہے گیہوں۔لیکن گیہوں دینے کی شکل میں اس کی مقدار نصف صاع بتلائی گی ہے۔

**احادیث کی روشنی میں منصوص اشیائے فطرہ:**

صحیح سندوں سے ثابت شدہ یہ صرف تین ایسی احادیث ہیں جن میں یہ صراحت ہے کہ عہد رسالت میں کون کون سی اشیاء فطرہ میں دی جاتی تھیں۔ان احادیث کی روشنی میں فطرہ میں دی جانے والی منصوص اشیاء کی فہرست یہ ہے:

۱۔کھجور

۲۔جو

۳۔کشمش

۴۔پنیر

۵۔گیہوں

عہد رسالت میں ان پانچ اشیاء کے علاوہ کسی اور چیز سے صدقۃ الفطر نکالنا ثابت نہیں ہے گرچہ طعام کی اور بھی کئی اقسام ان کے یہاں موجود تھیں ۔مثلاً،(اللحم) گوشت ، (السمک) مچھلی ، (الفواکہ) میوے ، (الخضر اوات) سبزیاں ، (الذرۃ) مکئی ، (السویق) ستو،(اللبن) دودھ وغیرہ۔

بلکہ جن پانچ اقسام کو فطرہ میں نکالا جاتا تھا ان میں بھی ایک خاص کیفیت وشکل کی قسم نکالی جاتی تھی۔چنانچہ:

(التمر) خشک کھجور نکالنا ثابت ہے مگر (رطب) تر کھجور نکالنا ثابت نہیں ہے۔

(الشعیر) جو اور (القمح) گیہوں اصل حالت میں نکالا جاتا تھا لیکن ان کا آٹا (الدقیق) بنا کر یا ان کے آٹے سے روٹی (الخبز) بنا کر فطرہ میں نکالنا ثابت نہیں ہے۔

نیز (الزبیب) کشمش کی جگہ (العنب) انگور ، اسی طرح (الاقط) پنیر کی جگہ (اللبن) دودھ نکالنا ثابت نہیں ہے۔

**منصوص اشیاء ہی سے فطرہ نکالنا افضل ہے:**

اس پوری تفصیل سے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہوجاتی ہے کہ عہد رسالت میں عام طعام یا عام غلوں سے فطرہ نہیں نکالا جاتا تھا بلکہ کچھ خاص چیزیں متعین تھیں جن سے فطرہ ادا کرنے کا حکم دیا گیا تھا۔

اور جو صحابہ فطرہ میں دی جانے والی اشیاء کے راوی ہیں ان کے بارے میں یہی ملتا ہے کہ وہ منصوص اشیاء ہی نکالنے کا اہتمام کرتے تھے ان کا موقف کامل اتباع اور احتیاط پر مبنی تھا۔اس بنا پر ہم کہتے ہیں کہ اگر کوئی صرف منصوص اشیاء (کھجور، جو، کشمش، پنیر اور گیہوں) ہی سے فطرہ نکالنے کا اہتمام کرتا ہے تو یہی افضل و بہتر ہے۔

**بعض اہل علم کے نزدیک منصوص اشیاء ہی سے فطرہ نکالنا واجب ہے:**

بلکہ بعض اہل علم نے تو منصوص اشیاء ہی سے فطرہ نکالنے کو واجب قرار دیا ہے اور غیر منصوص اشیاء مثلاً عام طعام وغلوں سے فطرہ نکالنے کو ناجائز کہا ہے۔

امام ابن حزم رحمہ اللہ کا یہی موقف ہے۔دیکھئے (المحلی لابن حزم، ت بیروت: ۴/۲۵۲)

بلکہ امام احمد رحمہ اللہ سے بھی ایک روایت یہی منقول ہے چنانچہ امام نووی رحمہ اللہ (التوفی: ۶۷۶) فرماتے ہیں:

**وعن أحمد رواية أنه لا يجزئ إلا الأجناس الخمسة المنصوص عليها التمر والزبيب والبر والشعير والأقط۔**

اور امام احمد رحمہ اللہ سے ایک روایت یہ ہے کہ فطرہ میں پانچ منصوص اشیاء یعنی کھجور، کشمش، گیہوں، جو اور پنیر کے علاوہ کسی اور چیز سے فطرہ نکالنا درست نہیں ہے۔ (المجموع شرح المهذب: ۶/ ۱۴۴)

واضح رہے کہ بعض حضرات یہ بھی کہہ جاتے ہیں کہ فطرہ نکالنے کا معاملہ امر تعبدی یعنی غیر معقول المعنی والعلۃ ہے اگر ان حضرات کی بات درست تسلیم کرلی جائے تو پھر یہ ماننے بغیر کوئی چارہ نہیں ہوگا کہ فطرہ میں صرف اور صرف منصوص چیزیں (کھجور، جو، کشمش، پنیر اور گیہوں) ہی دینا فرض ہوگا۔ لیکن یہاں امر تعبدی والی بات بالکل لغو ہے جیسا کہ تفصیل آگے آرہی ہے۔

راجح یہی معلوم ہوتا ہے کہ اسے واجب وفرض کہنا درست نہیں ہے تاہم اس کے افضل وبہتر ہونے میں کلام نہیں۔

رہی بات یہ کہ اگر منصوص اشیاء پر قیاس کرتے ہوئے غیر منصوص اشیاء مثلاً عام طعام اور دیگر غذائی اشیاء نکالی جائیں تو کیا یہ بھی افضل ہے تو اس بارے میں تفصیل آگے آرہی ہے۔

## باب دوم

### فطرہ دینے کی علت وحکمت:

اگر صرف منصوص اشیاء (کھجور، جو، کشمش، پنیر اور گیہوں) ہی سے فطرہ ادا کیا جائے تب تو اس کی علت پر بحث کرنے کی ضرورت ہی نہیں ہے لیکن اگر اس پر قیاس کرتے ہوئے دیگر غلہ دینے کی بات کہی جائے یا یہ کہا جائے کہ ہر علاقے کے لوگ اپنے اپنے علاقے میں پائے جانے والے طعام سے فطرہ نکالیں گے تو یہ قیاس کرنے سے پہلے یہ جاننا ضروری ہوگا کہ فطرہ دینے کی اصل علت وحکمت کیا ہے؟

اس سلسلے میں ایک حدیث مروی ہے لیکن اس میں جزئی اور غیر لازمی علت کا بیان ہے نہ کہ کلی اور لازمی علت، ملاحظہ ہو یہ حدیث:

**عن ابن عباس، قال: فرض رسول الله صلى الله عليه وسلم زكاة الفطر طهرة للصائم من اللغو والرفث، وطعمة للمساكين، من أداها قبل الصلاة، فهي زكاة مقبولة، ومن أداها بعد الصلاة، فهي صدقة من الصدقات۔**

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے صدقۂ فطر صائم کو لغو اور بیہودہ باتوں سے پاک کرنے کے لیے اور مسکینوں کے کھانے کے لیے فرض کیا ہے، لہٰذا جو اسے (عید کی) نماز سے پہلے ادا کرے گا تو یہ مقبول صدقہ ہوگا اور جو اسے نماز کے بعد ادا کرے گا تو وہ عام صدقات میں سے ایک صدقہ ہوگا۔ (سنن أبي داؤد: ۲/ ۱۱۱، رقم: ۱۶۰۹)

اس حدیث میں فطرہ کی دو علت بتلائی گئی ہے:

**طهرة للصائم**

**طعمة للمساكين**

لیکن یہ دونوں علتیں ہر دئے جانے والے فطرہ کے اندر لازمی طور یا کلی طور پر نہیں پائی جاتی ہیں ہم ہر ایک کے بارے میں تفصیل سے سمجھتے ہیں۔

### پہلی علت: طهرة للصائم

''طہرۃ للصائم'' کا مفاد یہ ہے کہ جو روزہ دار اپنی طرف سے فطرہ نکال دے گا تو دوران روزہ اس سے ہونے والی کوتاہیوں وغلطیوں کے لئے یہ فطرہ کفارہ بن جائے گا اور اس کا روزہ پاک ہوجائے گا۔

لیکن یہ بات سب کو معلوم ہے کہ ہر فطرہ دینے والا شخص روزہ نہیں رکھتا مثلاً کوئی رمضان بھر بیمار رہا تو وہ روزہ نہیں رکھے گا لیکن پھر بھی اسے فطرہ دینا ہوگا اسی طرح جو بالکل چھوٹے بچے ہیں وہ بھی روزہ نہیں رکھتے لیکن ان کی طرف سے بھی فطرہ نکالنا ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ ان حضرات کی طرف سے دئے جانے والے فطرہ میں یہ علت ''طہرۃ للصائم'' بالکل بھی نہیں پائی جاتی ہے۔ ثابت ہوا کہ

یہ ’’طہرۃ للصائم‘‘ والی علت لازمی وکلی علت نہیں ہے۔

**دوسری علت: طعمة للمساكين**

صدقۃ الفطر کا ’’طعمۃ للمساکین‘‘ ہونا یہ ہرحال میں لازمی علت نہیں ہے جیسے صدقہ الفطر کا ’’طہرۃ للصائمین‘‘ ہونا لازمی علت نہیں ہے۔

چنانچہ صدقہ الفطر بالکل چھوٹے بچے اور بیمار وغیرہ کی طرف سے بھی نکالا جاتا ہے جبکہ یہ لوگ روزہ رکھتے ہی نہیں لہٰذا ان کے حق میں صدقہ الفطر کے ’’طہرۃ للصائمین‘‘ ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

ٹھیک اسی طرح صدقۃ الفطر وصول کرنے والوں کے لئے باجماع امت یہ بات جائز ہے کہ وہ وصول کردہ صدقہ الفطر کو کھانے کے بجائے بیچ کر کسی اور مصرف میں لا سکتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں ان حضرات کے لئے صدقۃ الفطر ’’طعمۃ للمساکین‘‘ نہیں بنتا۔ ثابت ہوا کہ ’’طعمۃ للمساکین‘‘ بھی ہرحال میں لازمی علت وکلی علت نہیں ہے۔

اب سوال ہے یہ کہ جب مذکورہ حدیث میں منصوص علتیں لازمی وکلی نہیں ہیں، بلکہ غیرلازمی اور جزئی ہیں، تو پھر صدقۃ الفطر کے پیچھے اصل علت کیا ہے؟

توعرض ہے کہ صدقہ الفطر کی اصل علت یہ ہے کہ عید کے دن غرباء ومساکین کے لئے ثمن فراہم کردیا جائے پھر غرباء ومساکین چاہیں تو عین وصول کردہ اشیاء ہی کو بطور خوراک استعمال کریں، یا اس کے ذریعے اپنی من پسند خوراک خریدلیں، یا خوراک کے بجائے اپنی دوسری ضروریات مثلاً کپڑے وغیرہ کی خریداری کرسکیں۔ ملاحظہ فرمائیں اس کے دلائل:

✱ **اولاً:** اگر مقصود صرف خوراک فراہم کرنا ہوتا تو صرف یہ حکم دیا جاتا کہ خوراک فراہم کردو، لیکن اس خوراک کی نوعیت کی تعیین نہیں کی جاتی۔ مگر ہم دیکھتے ہیں کہ احادیث میں غلہ دینے کی صراحت کے ساتھ ساتھ اس کی نوعیت کی تعیین بھی وارد ہوئی ہے کہ فلاں فلاں چیز دی جائے۔ اور یہ چیزیں وہی ہیں جو عہد رسالت میں بطور ثمن استعمال ہوتی تھیں۔ نیز غور کریں کہ اسلام میں بعض مسائل میں بطور کفارہ کھانا کھلانے کی بات ہے لیکن اس طرح کے نصوص میں کھانے کی نوعیت کا تعین نہیں بلکہ صرف مطلق کھانا کھلانے کی بات ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ یہاں اصل مقصود کھانا کھلانا ہے۔

لیکن صدقۃ الفطر میں اول تو کھانا کھلانے کی نہیں بلکہ کھانا دینے کی بات ہے نیز اس کے ساتھ اس کی تعیین بھی وارد ہے۔ یہ تفریق ہی بتلا رہی ہے کہ صدقۃ الفطر میں دیا جانے والا کھانا بطور خوراک نہیں بلکہ بطور ثمن تھا۔

✱ **ثانیاً:** فطرہ میں گیہوں دیا جائے تو اس کی مقدار نصف صاع بتلائی گئی ہے۔ بعض حضرات کہتے ہیں کہ یہ صرف امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا اجتہاد تھا جو حجت نہیں لیکن ایسے لوگوں کو معلوم ہونا چاہئے کہ عین یہی بات مرفوعاً صحیح حدیث سے بھی ثابت ہے۔ (شرح مشکل الآثار: ۹/۲۷، رقم: ۳۴۰۸)۔ اور اس کی سند صحیحین کی شرط پر صحیح ہے۔ جیسا کہ علامہ البانی رحمہ اللہ نے کہا ہے۔ (تمام المنۃفی التعلیق علی فقہ السنۃ: ص: ۳۸۷)۔

یہاں غور کیجیے کہ گیہوں کی مقدار دیگر خوراک کے مساوی نہیں بلکہ دیگر خوراک کی قیمت کے مساوی رکھی گئی ہے۔ یہ بھی اس بات کی دلیل ہے کہ فطرہ میں دیا جانے والا غلہ بطور خوراک نہیں بلکہ بطور ثمن تھا۔

✱ **ثالثاً:** کفارہ وغیرہ میں جہاں مسکین کو غذا وخوراک فراہم کرنا مقصود ہے وہاں اس بات کی اجازت نہیں ہے کہ ایک دن کے کفارے کے طور پر مسکین کو دئے جانے والے طعام کو پانچ حصوں میں بانٹ کر پانچ مساکین کو دے دئے جائیں کیونکہ ایسی صورت میں ان پانچوں میں سے کسی ایک کا بھی پیٹ نہیں بھرے گا بنابریں اصل مقصود مسکین کو غذاء وخوراک فراہم کرنا پورا نہیں ہوگا۔

لیکن فطرہ میں ایک شخص کی طرف سے دئے جانے والے ایک

صاع کے بارے میں یہ بالکل جائز ہے کہ اس کے پانچ حصے کر کے پانچ الگ الگ لوگوں میں تقسیم کردئے جائیں۔

شیخ صالح الفوزان حفظہ اللہ لکھتے ہیں:

**فرض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صدقة الفطر صاعًا من البر ونحوه من الطعام، ویجوز أن یدفع المسلم الصاع لشخص واحد أو لعدة أشخاص، المهم أن یكون من الدافع صاع كامل، أما المدفوع له فلا مانع أن یشترك عدة أشخاص في صدقة شخص واحد۔**

اللہ کے رسول ﷺ نے صدقۃ الفطر ایک صاع گیہوں یا اس کے علاوہ دیگر طعام کو فرض قرار دیا ہے اور یہ جائز ہے کہ ایک مسلمان ایک صاع ایک ہی مسکین کو دے دے یا اس ایک ہی صاع کو کئی مساکین میں تقسیم کردے۔ضروری صرف اتنا ہے کہ دینے والا ایک مکمل صاع دے،لیکن جہاں تک لینے والے کی بات ہے تو ایک ہی شخص کے ایک صاع فطرہ کو کئی اشخاص کے حوالے کرنا جائز ہے۔(مجموع فتاویٰ فضیلۃ الشیخ صالح بن فوزان: ۴۳/۷/۲)

قارئین غور فرمائیں کہ کفارہ کے معاملے میں اس بات کی اجازت نہیں ہے کہ ایک آدمی کی طرف سے ایک دن کے کفارے کو پانچ یا اس سے زائد لوگوں میں تقسیم کردیا جائے کیونکہ ایسی صورت میں اصل مقصود جو مسکین کو خوراک فراہم کرنا ہے وہ حاصل نہیں ہوگا۔

لیکن فطرہ میں ایک شخص کی طرف سے دئے جانے والے ایک صاع کو پانچ یا اس سے زائد اشخاص میں تقسیم کیا جاسکتا ہے ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں ایک صاع فطرے کے یہ ٹکڑے کسی ایک کے لئے بھی مکمل خوراک نہیں بن سکیں گے یہ اس بات کی دلیل ہے کہ فطرۃ میں مسکین کو خوراک ہی فراہم کرنا اصل مقصود نہیں ہے بلکہ اصل مقصود ثمن فراہم کرنا ہے۔

ممکن ہے کوئی کہے کہ گرچہ ایک شخص کی طرف سے موصول ہونے والا یہ ٹکڑا ایک مسکین کے لئے مکمل خوراک ثابت نہ ہو لیکن اسی مسکین کو دیگر صائمین کی طرف سے بھی فطرے موصول ہوں گے اور پھر مجموعی صورت میں اس کی خوراک کا بندوبست ہوجائے گا تو سوال یہ ہے کہ اگر بالفرض ان مسکینوں کو کہیں اور سے فطرۃ ملنے کی امید نہ ہو تو کیا ایک شخص کے لئے اپنے ایک صاع طعام کو ان سب میں تقسیم کرنا جائز نہ ہوگا؟؟؟

✱ **رابعاً:** کفارہ وغیرہ میں جہاں مسکین کو غذا وخوراک فراہم کرنا مقصود ہے وہاں یہ جائز ہے کہ کفارہ دینے والا مسکین کے گھر کھانا بھیجنے کے بجائے اپنے گھر ہی کھانے پر مسکین کو مدعو کرلے اور اسے کھانا کھلا کر رخصت کردے۔کیونکہ ایسی صورت میں بھی اصل مقصود خوراک فراہم کرنا حاصل ہوجاتا ہے۔

الاسلام سوال وجواب میں ہے:

**أما صفة الإطعام فیخیر بین أن یعطي كل مسكین نصف صاع من الطعام كالأرز ونحوه (أی كیلو جرام ونصف تقریباً)، أو یصنع طعاماً ویدعو إلیه المساكین۔**

جہاں تک (کفارہ میں) کھلانے کی بات ہے تو کھلانے والے کو اختیار ہے کہ وہ خواہ ہر مسکین کو نصف صاع (تقریباً ڈیڑھ کلو) کھانا مثلاً چاول وغیرہ دے۔خواہ (اپنے گھر) کھانا بنا کر مسکینوں کو مدعو کر کے کھلا دے۔(الاسلام، سوال و جواب: مقدار الفدیة التی فی آیة الصیام: رقم: ۴۹۹۴۴)

لیکن فطرۃ کے معاملے میں یہ جائز نہیں کہ مقدار فطرہ کا کھانا بنوا کر مساکین کی دعوت لے لیں اور انہیں اپنے گھر پر کھلا پلا کر رخصت کردیں۔

✱ **خامساً:** صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کفارہ میں مسکین کو جو طعام دیتے تھے وہ روٹی اور گوشت وغیرہ کی شکل میں ہوتا تھا جیسا کہ انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اخیر عمر میں جب وہ بیمار ہوگئے اور روزہ رکھنے پر قادر نہ تھے تو وہ ہر روزے کے بدلے ایک مسکین کو گوشت اور روٹی کھلاتے تھے۔(أحادیث إسماعیل بن جعفر، رقم: ۱۱۲، واسنادہ صحیح، ورواہ البخاری: ۲۵/۶، تعلیقا، وانظر: تغلیق التعلیق لابن حجر: ۱۷۷/۴)

لیکن یہی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم فطرہ میں جو طعام دیتے تھے وہ روٹی اور گوشت نہیں بلکہ ان منصوص اشیاء میں سے کوئی ایک ہوتا تھا جن کا ذکر ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کیونکہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے اسے صرف اپنا نہیں بلکہ تمام صحابہ کا عمل بتلایا ہے جن میں سارے صحابہ شامل ہیں۔

* سادساً: کفارہ میں مسکین کو روٹی دینا صحابہ سے ثابت ہے جیسا کہ انس رضی اللہ عنہ کا اثر گزر چکا ہے، لیکن صدقۃ الفطر میں روٹی دینا صحابہ سے ثابت نہیں، جبکہ صدقۃ الفطر میں دی جانے والی بعض اشیاء سے روٹی بنائی جاسکتی تھی، یہ تفریق بھی دلیل ہے کہ کفارہ میں مقصود خوراک ہے جبکہ صدقۃ الفطر میں مقصود ثمن فراہم کرنا ہے تاکہ مسکین اپنی مرضی سے جہاں چاہئے اسے صرف کرسکے۔

* سابعاً: ذی عقل شخص بآسانی سمجھ سکتا ہے کہ بھوکے آدمی کے لئے زیادہ سہولت غلہ لینے میں نہیں بلکہ بنابنایا کھانا لینے میں ہے۔اسی لئے کفارہ وغیرہ میں جہاں مقصود صرف اور صرف کھانا کھلانا ہے وہاں بنابنایا کھانا ہی کھلانے کا حکم ہے۔لیکن فطرہ میں صرف غلہ دینے ہی کی بات ملتی ہے اس سے بھی سمجھا جاسکتا ہے کہ اصل مقصود کرنسی فراہم کرنا ہے نہ کہ خوراک۔

* ثامناً: اگر صدقۃ الفطر میں دیے جانے والے غلہ کا مقصود صرف خوراک فراہم کرنا ہوتا تو کیا وجہ ہے کہ کسی بھی حدیث میں یہ نہیں ملتا کہ غلہ دینے کے بجائے کسی کو کھانا کھلا دو؟ سوال یہ ہے کہ جب اس غلہ کا مقصود صرف اور صرف کھانا فراہم کرنا ہی ہے۔تو آخر اس بات کی اجازت کیوں نہیں دی گئی کہ بعض لوگ فطرہ دینے کے بجائے کسی کو کھانا بھی کھلا سکتے ہیں؟

* تاسعاً: کفارہ میں دئے جانے والے طعام کی مقدار نصف صاع یعنی تقریباً ڈیڑھ کلو ہے جیسا کہ اہل علم نے صراحت کی ہے، اور یہ ایک آدمی کی خوراک کی مقدار ہے، جبکہ فطرہ میں دئے جانے والے طعام کی مقدار ایک صاع ہے یعنی تقریباً ڈھائی کلو ہے اور یہ آدمی کی خوراک کی مقدار سے زائد ہے۔مقدار کی یہ تفریق بھی دلیل ہے کہ کفارہ میں مقصود خوراک فراہم کرنا ہے، جبکہ صدقۃ الفطر میں مقصود ثمن فراہم کرنا ہے۔

* عاشراً: کفارہ میں مساکین کو طعام صرف کھانے کے لئے دیا جاتا ہے اور انہیں اس بات کی قطعاً اجازت نہیں ہوتی کہ وہ اس طعام کو کھانے کے بجائے فروخت کرکے اس کی قیمت حاصل کرلیں اور اس سے اپنی ضرورت کی کوئی اور چیز خرید لیں، لیکن صدقۃ الفطر میں مساکین کو دیا گیا طعام صرف کھانے ہی کے لئے نہیں دیا جاتا بلکہ مساکین باتفاق امت اس بات کے مجاز ہوتے ہیں کہ وہ چاہیں تو اس طعام کو بطور خوراک استعمال کریں اور چاہیں تو اس سے ضرورت کی کوئی اور چیز مثلاً کپڑے وغیرہ خرید لیں۔

**تلک عشرۃ کاملہ۔**

یہ سارے فرق چیخ چیخ کر اعلان کررہے ہیں کہ کفارہ میں دیا جانے والا طعام کچھ اور ہے اور فطرۃ میں دیا جانے والا طعام کچھ اور ہے۔کفارہ والا طعام محض مسکین کی غذا و خوراک کے لئے ہے جبکہ فطرہ والا طعام مسکین کے لئے بطور ثمن ہے جسے وہ جس طرح چاہے استعمال کرسکتا ہے۔

اس تفصیل سے یہ حقیقت طشت از بام ہوجاتی ہے کہ صدقۃ الفطر کی ادائیگی میں اصل حکمت غرباء ومساکین کو ثمن فراہم کرنا ہے اور حدیث میں طعمۃ کی جو علت بتلائی گئی ہے یہ من جملہ ایک علت ہے یعنی کلی علت نہیں بلکہ جزئی علت ہے اور وہ بھی لازمی اور ضروری نہیں جیسا کہ ماقبل وضاحت گزرچکی ہے کہ مسکین وصول کردہ طعام کو باتفاق امت فروخت کرکے غیر طعام کے لئے بھی استعمال کرسکتا ہے۔

### منکرین نقد کا متضاد طرز عمل:

حیرتناک بات ہے کہ منکرین نقد ایک طرف حدیث میں مستعمل طعمۃ للمساکین سے استدلال کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ حدیث میں صدقۃ الفطر کو طعمۃ للمساکین کہا گیا ہے اس لئے خوراک ہی دینی لازم ہے ورنہ یہ علت پوری نہ ہوگی۔لیکن دوسری طرف

انہیں اس بات سے قطعاً کوئی سروکار نہیں ہے کہ غرباء ومساکین کے ہاتھ میں پہنچ کر یہ طعام، طعمہ ہی بن رہا ہے یا نقد میں تحلیل ہو رہا ہے۔

یہ حضرات سارا زور اس بات پرصرف کرتے ہیں کہ طعام دینا ہے لیکن اسے طعمۃ للمساکین بنانے کا ان کے یہاں کوئی اہتمام نہیں ہے۔

آپ نے دینے والوں کے لئے تو یہ فتویٰ دے دیا کہ وہ صرف طعام ہی دیں گے۔ لیکن لینے والوں کے لئے یہ فتویٰ کیوں نہیں کہ وہ وصول کردہ طعام کو اپنے لئے طعمۃ ہی بنائیں۔

اگر دینے والا طعام کو رقم کی شکل نہیں دے سکتا تو لینے والا طعمۃ کو رقم کی شکل کیسے دے سکتا ہے؟ اگر دے سکتا ہے تو طعمۃ للمساکین کی سنت کہاں ادا ہوئی؟

حیرت کی بات ہے کہ طعام دینے پر اصرار کی علت ہی یہی بتلائی جارہی ہے کہ اگر ایسا نہیں کیا گیا تو طعمۃ للمساکین کا مقصد پورا نہیں ہوگا۔ لیکن طعام دینے کے بعد اگلے ہی پل اس بات سے آنکھیں بند کرلی جاتی ہیں کہ طعمۃ للمساکین کا مقصد پورا بھی ہورہا ہے یا نہیں؟ یعنی اس مقصد کی رعایت صرف دیتے وقت ہے اور دینے کے بعد اس مقصد کی کوئی حیثیت نہیں ہے۔

بلکہ بالاتفاق یہ فتویٰ بھی موجود ہے کہ طعام وصول کرنے کے بعد غرباء ومساکین کو اختیار ہے کہ وہ چاہیں تو اسے بطور خوراک استعمال کریں اور چاہیں تو اسے فروخت کرکے کسی اور مصرف لے آئیں۔

دنیائے تفقہ کی یہ کیسی بوالعجبی ہے کہ فطرہ دینے والوں سے یہ کہہ کر خوراک وصول کی جائے کہ یہ مسکین کا کھانا ہے، اور پھر اس کھانے کو مسکین کے ہاتھ میں تھما کر اسے یہ رائے وصلاح دی جائے کی آپ چاہیں تو اسے کھالیں اور چاہیں تو فروخت کرکے کسی اور مصرف میں لے آئیں!!!

بہرحال طعام وصولنے کے بعد مسکین کے لئے یہ اختیار ہے کہ وہ چاہے تو اسے خوراک نہ بناکر، بیچ کر کسی اور مصرف میں بھی لا سکتا ہے۔ یہ خود اس بات کی دلیل ہے کہ طعمۃ للمساکین کلی اور لازمی علت نہیں ہے۔ بلکہ اصل علت مسکین کو ثمن فراہم کرنا ہی ہے۔

**طعمة کا ایک وسیع اطلاق:**

اوپر وضاحت ہوچکی ہے کہ حدیث میں صدقۃ الفطر کی علت جو طعمۃ للمساکین بتلائی گی ہے، یہ علت جزوی اور غیر لازمی ہے۔

لیکن یہ بات ہم نے اس صورت میں کہی ہے جب اس حدیث میں طعمہ سے صرف اور صرف خوراک ہی مراد لیں، لیکن عربی زبان نیز شریعت کے نصوص میں طعمہ کا ایک وسیع مفہوم بھی ملتا ہے جس میں نہ صرف خوراک کا معنی پایا جاتا ہے بلکہ دیگر ضروریات زندگی اور سامان رزق کا مفہوم بھی اس میں شامل ہوتا ہے مثلاً:

**عن أبي الطفيل، قال: جاءت فاطمة رضي الله عنها، إلى أبي بكر رضي الله عنه، تطلب ميراثها من النبي صلى الله عليه وسلم، قال: فقال أبو بكر رضي الله عنه: سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول: إن الله عز وجل، إذا أطعم نبيا طعمة، فهي للذي يقوم من بعده۔**

سیدنا ابوالطفیل (عامر بن واثلہ لیثی رضی اللہ عنہ) سے مروی ہے کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا، نبی کریم ﷺ کے ورثے کا مطالبہ لے کر سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس آئیں تو انہوں نے کہا: میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ ﷺ فرماتے تھے اللہ تعالیٰ جب اپنے نبی کو کوئی رزق عنایت فرما دیتا ہے تو اس کا سرپرست وہی ہوتا ہے جو اس کے بعد (بطور خلیفہ) آئے۔ (سنن أبي داؤد: ۳/۱۴۴، واسنادہ صحیح او حسن علی الاقل)

اس روایت میں اللہ کے نبی ﷺ کی میراث کے لئے طعمۃ کا لفظ استعمال ہوا ہے۔

ایک روایت میں دیناروں پر بھی طعمۃ کا اطلاق ہوا ہے۔ دیکھئے: (تاريخ المدينة لابن شبة: ۳/۹۸۹، رجالہ ثقات واسنادہ منقطع لکنہ مقبول فی استشہاد لغوی)

معلوم ہوا کہ طعمۃ اپنے اندر ایک وسیع معنی بھی رکھتا ہے اور جب کسی لفظ میں کئی معانی کا احتمال ہوتو سیاق وسباق یا قرائن کی روشنی میں اس کے معنی کا تعین ہوتا ہے، ماقبل میں صدقۃ الفطر کی علت پر ہم نے جو تفصیل پیش کی ہے اسے قرینہ بناتے ہوئے اس بات کی گنجائش ہے کہ یہاں طعمہ کو اس وسیع معنی میں لیا جائے۔ ایسی صورت میں یہ طعمہ والی علت کلی اور لازمی قرار پائے گی۔

لیکن اگر یہاں طعمہ کو اس وسیع معنی میں نہ لیا جائے تو یہ ماننے بغیر چارہ نہیں ہے کہ یہ علت کلی نہیں بلکہ جزوی اور وہ بھی غیر لازمی ہے جیسا کہ وضاحت گزر چکی ہے۔

## باب سوم

## فطرانہ میں غیر منصوص اشیاء دینے کا حکم:

### صرف منصوص اشیاء سے فطرہ نکالنے کا حکم:

اگر فطرہ میں صرف منصوص اشیاء یعنی احادیث میں مذکور پانچ چیزوں (کھجور، جو، کشمش، پنیر اور گیہوں) میں سے ہی کوئی چیز نکالی جائے، تو اس میں کوئی کلام نہیں کہ یہی افضل ہے، کیونکہ اس صورت میں عین نص پر عمل ہورہا ہے۔

بلکہ بعض اہل علم مثلاً علامہ ابن حزم رحمہ اللہ نے تو اس بات کو واجب قرار دیا ہے کہ فطرۃ میں صرف منصوص اشیاء ہی نکال سکتے ہیں، یعنی منصوص اشیاء کے علاوہ کوئی دوسری چیز، خواہ وہ خوراک اور طعام ہی کیوں نہ ہو، اسے فطرہ میں نکالنا جائز نہیں ہے؛ اس کا حولہ گزر چکا ہے۔

اسی طرح بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا طرز عمل بھی ملتا ہے کہ وہ صرف منصوص اشیاء ہی سے فطرۃ نکالتے تھے اور منصوص اشیاء کے علاوہ دیگر اشیاء سے فطرہ نہیں نکالتے تھے، خواہ وہ خوراک وطعام ہی کیوں نہ ہو، یہ بات بھی باحوالہ گزر چکی ہے۔

### کیا فطرہ میں دی جانے والی اشیاء کا معاملہ تعبدی ہے؟

بعض حضرات کا کہنا ہے کہ فطرہ میں جن چیزوں کی ادائیگی کا ذکر احادیث میں آیا ہے ان کا معاملہ امر تعبدی کے قبیل سے ہے۔ اگر یہ بات درست تسلیم کرلی جائے تو یہ ماننا لازم ہوگا کہ صدقۃ الفطر میں صرف اور صرف انہیں چیزوں کو نکال سکتے ہیں جن کا صراحت کے ساتھ احادیث میں ذکر ہے اور یہ کل پانچ چیزیں (کھجور، جو، کشمش، پنیر اور گیہوں) ہیں، ان پانچ منصوص اشیاء کے علاوہ دیگر اشیاء کو خواہ وہ طعام وخوراک ہی کیوں نہ ہو، اس پر قیاس کرنا صحیح نہ ہوگا کیونکہ یہ معاملہ امر تعبدی کا ہے جس میں قیاس کی گنجائش نہیں ہے۔

لیکن راجح بات یہ معلوم ہوتی ہے کہ صدقۃ الفطر کی علت معقول المعنی ہے لہٰذا اس پر دیگر اشیاء کا قیاس کرنا درست ہے۔ اس اعتبار سے صرف منصوص اشیاء ہی کے نکالنے کو واجب قرار دینا صحیح نہیں ہے، البتہ اس کے افضل ہونے میں کوئی کلام نہیں ہے۔

### غیر منصوص اشیاء سے فطرہ نکالنے کا حکم:

اگر منصوص اشیاء یعنی احادیث میں مذکور پانچ چیزوں (کھجور، جو، کشمش، پنیر اور گیہوں) میں سے کوئی چیز نہ نکالی جائے بلکہ نص سے ہٹ کر دوسری اشیاء مثلاً عام خوراک جیسے چاول، دال وغیرہ یا نقد ورقم وغیرہ فطرہ میں دیا جائے تو کیا ان چیزوں میں کسی کو دوسری کی بنسبت افضل کہا جائے گا؟

تو اس سلسلے میں عرض ہے کہ مطلق افضلیت کی بات اسی وقت تک کہی جاسکتی ہے جب تک عین نص پر عمل ہو یعنی صرف ان پانچ چیزوں میں سے ہی کوئی چیز نکالی جائے جن کا ذکر احادیث میں ہے۔

لیکن اگر احادیث میں منصوص ان پانچوں چیزوں کو ترک کردیا جائے اور ان کی جگہ دوسری چیزیں فطرہ میں دی جائیں مثلاً عام خوراک جیسے چاول وغیرہ یا نقد ورقم وغیرہ تو اب اس صورت میں کسی بھی چیز کو علی الاطلاق افضل وبہتر کہنا درست نہیں ہے بلکہ حالات

وظروف کے لحاظ سے ہی فیصلہ ہوگا کہ ان غیر منصوص اشیاء میں کیا چیز افضل ہوگی۔

یہ بات معلوم ہے کہ جب منصوص اشیاء کوترک کیا جاتا ہے تو ان کی جگہ پر یا تو دیگر خوراک دی جاتی ہے یا پھر نقد ورقم دی جاتی ہے، اب آگے بالترتیب ان دونوں کا حکم ملاحظہ ہو:

## باب چہارم:

### فطرانہ میں غیر منصوص طعام دینے کا حکم

یہ بات اچھی طرح ذہن نشین کر لینی چاہئے کہ فطرہ میں عام طعام وخوراک دینے سے متعلق کوئی حدیث موجود نہیں ہے۔ غلط فہمی کے نتیجے میں بعض حضرات کو یہ محض خوش فہمی ہی ہے کہ وہ چاول، دال کا فطرہ نکال کر یہ سمجھتے ہیں کہ انہوں نے عین حدیث پر عمل کیا ہے، انہیں اس بات کا احساس ہی نہیں کہ دال چاول کا فطرہ نکال کر نہ صرف یہ کہ عین حدیث پر ان کا عمل نہیں ہو رہا ہے بلکہ اہل علم میں سے بعض کے بقول یہ ناجائز کام کر رہے ہیں اور ان کا فطرہ ادا ہی نہیں ہو رہا ہے۔ جیسا کہ گزشتہ سطور میں ابن حزم رحمہ اللہ کا موقف پیش کیا جا چکا ہے۔

دراصل ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث میں طعام کا لفظ آ گیا ہے جس سے بعض لوگوں کو یہ غلط فہمی ہوگئی ہے کہ اس سے مطلق طعام مراد ہے، پہلے باب میں پوری تفصیل سے اس حدیث کا مفہوم واضح کر دیا گیا ہے کہ اس میں طعام سے مراد مطلق طعام نہیں بلکہ مخصوص طعام مراد ہے جس کی صراحت خود ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے کر دی ہے، کما مضیٰ۔

غرض یہ کہ منصوص طعام کے علاوہ عام طعام فطرہ میں دینا کسی بھی حدیث سے ثابت نہیں ہے۔ لہٰذا غیر منصوص طعام مثلاً چاول وغیرہ فطرہ میں دینا ایک قیاسی مسئلہ ہے نہ کہ عین حدیث پر عمل ہے۔ اور یہ قیاس صحیح ہے ہم ابن حزم رحمہ اللہ کی طرح اسے ناجائز نہیں کہتے بلکہ درست مانتے ہیں، لیکن جب یہ قیاسی مسئلہ ہے اور عین نص پر عمل نہیں ہے تو ہم منصوص اشیاء کی طرح اسے علی الاطلاق افضل نہیں کہہ سکتے، کیونکہ مسئلہ قیاسی ہونے کی صورت میں اصل علت کو سامنے رکھتے ہوئے ہی اس کے حکم کا درجہ متعین ہوگا۔

گزشتہ سطور میں صدقۃ الفطر کی علت پر بحث ہو چکی ہے اور یہ حقیقت واضح کی جا چکی ہے کہ اس میں اصل علت غرباء اور مساکین کے لئے ثمن فراہم کرنا ہے، نیز یہ بات بھی گزر چکی ہے کہ جزوی اور غیر لازمی طور پر اس کی علت میں مسکین کے لئے کھانے کا انتظام بھی شامل ہے، لہٰذا جس علاقے میں یہ علت موجود ہوگی وہاں منصوص اشیاء نہ نکالنے کی صورت میں عام غلوں کا نکالنا نہ صرف جائز بلکہ افضل بھی قرار پائے گا۔

لیکن جس علاقے میں لوگوں کا حال یہ ہو کہ وہ کھانے پینے کے محتاج نہ ہوں اور فطرۃ میں غلہ پانے کی صورت میں اسے فروخت کر کے نقدی ہی بناتے ہوں ایسے علاقہ میں اگر کوئی غیر منصوص طعام فطرہ میں دیتا ہے تو اسے افضل نہیں کہا جا سکتا کیونکہ اس صورت میں:

(۱): نہ تو اصل حدیث پر عمل ہوا کہ عین نص پر عمل کے باعث اسے افضل کہا جائے۔

(۲): اور نہ ہی علت کی مکمل رعایت کی گئی کہ اصل مقصود پر کما حقہ عمل کرنے کے سبب اسے افضل کہا جائے۔

ظاہر ہے کہ اس دوسری صورت میں مسکین طعام وصول کر کے اسے خوراک نہیں بناتا بلکہ رقم ہی بناتا ہے، لہٰذا اسے ثمن ہی فراہم کیا گیا لیکن بلاوجہ اسے خسارے اور تکلیف میں ڈال کر، وہ اس طرح کی مسکین نے طعام وصولنے اور پھر دوسری دوکان پر لے جا کر بیچنے کی صعوبت برداشت کی اور ساتھ ہی کم قیمت پر فروخت کیا، جبکہ اگر اسے طعام کی جگہ رقم ہی دے دی جاتی تو وہ حمل ونقل کی اذیت سے بچ جاتا ہے اور اسے خسارہ بھی نہیں اٹھانا پڑتا۔ لہٰذا اس صورت میں غیر منصوص طعام کو افضل قرار دینا انتہائی نامعقول اور نامناسب بات ہے جس کا نہ حدیث سے کوئی تعلق ہے نہ مقصود حدیث کے ساتھ مکمل مطابقت۔ لہٰذا اس صورت میں نقد ورقم دینا

ہی افضل ہے جس کی تفصیل آگے ملاحظہ فرمائیں۔

## باب پنجم

## فطرانہ میں نقد ورقم دینے کا حکم

یہ بات متعدد بار گزر چکی ہے کہ احادیث میں منصوص اشیاء سے فطرہ نکالا جائے تو یہی افضل ہے لیکن اگر منصوص اشیاء سے فطرہ نہ نکالا جائے تو پھر ان کے علاوہ کسی بھی چیز کو علی الاطلاق افضل نہیں کہا جاسکتا بلکہ حالات وظروف کے لحاظ سے فیصلہ کیا جائے گا کہ کب اور کہاں کیا چیز دینی افضل ہے۔

ماقبل میں منصوص طعام کے علاوہ غیر منصوص طعام کا حکم واضح کیا جاچکا ہے، اب ہم نقد ورقم پر بات کرتے ہیں۔

اگر کوئی شخص فطرہ میں منصوص اشیاء نہیں نکالتا ہے تو اس کے لئے فطرہ میں نقد ورقم نکالنا بلا تردد جائز ہے، بلکہ اگر علاقہ ایسا ہو جہاں کے لوگ کھانے پینے کے محتاج نہ ہوں تو وہاں غیر منصوص دیگر اشیاء کے مقابلے میں رقم دینا ہی افضل ہے۔

### دلائل ملاحظہ فرمائیں:

### پہلی دلیل: فطرہ والی احادیث

پہلے باب میں ان احادیث کو بیان کیا جاچکا ہے جن میں ان چیزوں کی صراحت ہے جن سے عہد رسالت میں فطرہ ادا کیا جاتا تھا ،ان منصوص اشیاء کی نوعیت پر غور کریں تو معلوم ہوگا کہ اس دور میں ان چیزوں کا استعمال محض کھانے کے لئے نہیں ہوتا تھا بلکہ بطور ثمن بھی ان چیزوں کا استعمال ان کے یہاں رائج تھا اور چھوٹی چھوٹی چیزوں کی خرید وفرخت وہ انہیں چیزوں سے کیا کرتے تھے۔

دراصل جس طرح نقدی سے خرید وفروخت ہوتی ہے ٹھیک اسی طرح دیگر اشیاء سے بھی خرید وفروخت ہوتی ہے ان اشیاء میں کھانے پینے کی چیزوں سے خرید وفروخت کرنا پچھلے زمانہ میں عام بات تھی بلکہ آج بھی دیہاتوں میں میوہ فروش یا برف بیچنے والا آتا ہے تو عام طور سے بچے غلہ دے کر ہی سودا کرتے ہیں یعنی غلہ کو بطور ثمن استعمال کرتے ہیں، یہی صورت حال عہد رسالت میں تھی۔

عہد رسالت میں دینار و درہم کی کرنسی بھی موجود تھی مگر ان کی مالیت بہت زیادہ تھی، اس لئے بڑی بڑی چیزیں یا ایک ساتھ بہت زیادہ چیزیں خریدتے وقت ہی ان کا استعمال ہوتا تھا، رہی چھوٹی چھوٹی چیزیں تو ان کے خرید وفروخت کے لئے اس دور میں دینار و درہم کا تبادلہ نہیں ہوتا تھا، ایک صاع کے مقدار میں جو غلہ تھا اس کے متبادل یعنی کم قیمت والی کوئی کرنسی اس دور میں نہ تھی، اس لئے اس درجہ کی مالیت والی اشیاء کی خرید وفروخت کے لئے انہیں چیزوں کا استعمال ہوتا تھا جن کا ذکر فطرہ والی احادیث میں ہے، یعنی عہد رسالت میں فطرہ والی احادیث میں مذکورہ اشیاء کا استعمال بطور نقدی وکرنسی بھی ہوتا تھا۔

ایسی صورت میں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ عہد رسالت میں صدقۃ الفطر میں جو غلہ دیا جاتا تھا اس کا مقصد غرباء ومساکین کو ثمن فراہم کرنا مقصود تھا یا صرف خوراک فراہم کرنا مقصود تھا؟

بعض اہل علم کا قول ہے کہ اصل مقصود ثمن فراہم کرنا تھا ، ہمارے نزدیک بھی راجح یہی ہے جیسا کہ دوسرے باب میں تفصیل گزر چکی ہے۔

اس تفصیل کی روشنی میں فطرہ والی احادیث ہی اس بات کی دلیل ہیں کہ فطرہ میں نقد دینا جائز ہے۔

### دوسری دلیل: اعتبار قیمت والی حدیث

فطرہ میں گیہوں دیا جائے تو اس کی مقدار نصف صاع بتلائی گئی ہے۔بعض حضرات کہتے ہیں کہ یہ صرف امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا اجتہاد تھا جو حجت نہیں لیکن ایسے لوگوں کو معلوم ہونا چاہئے عین یہی بات مرفوعاً صحیح حدیث سے بھی ثابت ہے۔(شرح مشکل الآثار: ۹/ ۲۷، رقم: ۳۴۰۸)۔ اوراس کی سند صحیحین کی شرط پر صحیح ہے ۔ جیسا کہ علامہ البانی رحمہ اللہ نے کہا ہے۔(تمام المنة فی التعلیق علی فقه السنة: ص: ۳۸۷)۔

یہاں غور کیجیے کہ گیہوں کی مقدار دیگر خوراک کے مساوی نہیں بلکہ دیگر خوراک کی قیمت کے مساوی رکھی گئی ہے۔ یہ بھی اس بات

کی دلیل ہے کہ فطرہ میں دیا جانے والا غلہ بطور خوراک نہیں بلکہ بطور کرنسی تھا۔

**بعض شبہات کا ازالہ:**

**شبہ:** بعض حضرات کہتے ہیں کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے جب نصف صاع گیہوں نکالا تو دیگر صحابہ نے اس سے اختلاف کیا۔

**ازالہ:**

عرض ہے کہ:

**اولاً:** دیگر صحابہ نے نہیں بلکہ صرف اور صرف ایک صحابی ابو سعید الخذری رضی اللہ عنہ نے اختلاف کیا تھا باقی تمام صحابہ نے اتفاق کرلیا تھا۔

اور ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کا اختلاف صرف قیمت کے اعتبار سے نہیں تھا بلکہ وہ سرے سے گیہوں نکالنے ہی کے قائل نہ تھے گرچہ گیہوں بھی ایک صاع نکالا جائے۔ بلکہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ صرف منصوص اشیاء سے فطرہ نکالنے کے قائل تھی۔

**ثانیاً:**

امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے جو اجتہاد کیا تھا اس کی تائید میں ایک صحیح مرفوع حدیث بھی ثابت ہے جس کا علم امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ کو نہیں ہوسکا۔

لہٰذا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی تائید میں مرفوع حدیث کے سامنے آنے کے بعد اس سے اختلاف کی کوئی گنجائش ہی نہیں ہے۔

**شبہ:**

بعض حضرات محض قیاس آرائی کرتے ہوئے یہ کہتے ہیں کہ فطرہ میں طعام کی جن قسموں کا ذکر ہے ان کی قیمتیں ایک دوسرے سے الگ ہیں لیکن پھر بھی سب کی مقدار ایک بتلائی گئی ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ قیمت کا اعتبار نہیں۔

**ازالہ:**

عرض ہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے اثر اور اسی مفہوم کی مرفوع حدیث سے صراحتاً ثابت ہوگیا کہ سب کی مقدار ایک نہیں بتلائی گئی ہے بلکہ گیہوں کی مقدار میں فرق کیا گیا ہے لہٰذا یہ اس بات کی دلیل ہے کہ قیمت کا اعتبار کیا گیا ہے۔ رہا بعض لوگوں کا یہ کہنا کہ جو، کھجور اور کشمش کی قیمتیں بھی ایک دوسرے سے الگ ہیں اس لئے ان میں فرق کیوں نہیں کیا گیا؟ تو جواباً عرض ہے کہ جو، کھجور اور کشمش کی قیمتوں میں فرق آج ہمارے زمانے میں ہے اور اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ عہد نبوی میں بھی ان اشیاء کی قیمتوں میں فرق تھا! جو لوگ تفریق کی بات کرتے ہیں وہ عصر حاضر کے حالات پر عہد نبوی کے حالات کو قیاس کرتے ہیں اور یہ قیاس انتہائی فاسد ہے۔ اس طرح کی باتیں کرنے والوں پر لازم ہے کہ وہ صحیح روایات سے ثابت کریں کہ عہد رسالت میں ان اشیاء کی قیمتوں میں فرق تھا اور اگر یہ نہیں کرسکتے تو عہد رسالت کے حالات کو عصر حاضر کے حالات پر قیاس نہ کریں یہ قیاس مع الفارق ہے۔

غور کریں کہ اس دور میں گیہوں کھجور سے مہنگا تھا لیکن آج کے دور میں گیہوں کھجور سے سستا ہے۔ تو دو ایسی چیزیں جن میں ایک کی قیمت کسی زمانے میں دوسرے سے زائد ہو اور پھر بعد میں ایسا زمانہ آجائے کہ زائد قیمت والی چیز، کم قیمت والی چیز سے بھی سستی ہوجائے یعنی معاملہ بالکل برعکس ہوجائے تو پھر ایسا کیوں نہیں ہوسکتا کہ کسی زمانے میں دونوں کی قیمت یکساں اور برابر ہوجائے؟

بلکہ فطرہ میں گیہوں والی حدیث سے تو بظاہر یہی پتہ چلتا ہے کہ گیہوں کے علاوہ دیگر اشیاء کی قیمت یکساں ہی تھی، بلکہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے متعلق جو روایت ہے اس کے بعض طرق میں آتا ہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک صاع کھجور کی قیمت کے اعتبار سے نصف صاع گیہوں طے کیا، جبکہ بعض طریق میں ہے کہ ایک صاع جو کی قیمت کے اعتبار سے نصف صاع گیہوں طے کیا۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ کھجور اور جو کی قیمت یکساں ہی تھی جبھی تو دونوں کی ایک صاع مقدار کا تقابل نصف صاع گیہوں سے کیا گیا۔

**شبہ:**

بعض حضرات نے کہا کہ الگ الگ چیزوں کو جانے دیں صرف ایک ہی چیز یعنی کھجور ہی کو دیکھ لیں کہ اس کی قیمت بھی ہمیشہ ایک نہیں ہوگی بلکہ الگ الگ نوعیت کے اعتبار سے الگ الگ قیمت ہوگی۔

**ازالہ:**

یہ بات بالکل درست ہے لیکن جب مطلق ایک صاع کھجور کہا جائے گا تو عرف میں اوسط درجے کی نوعیت والی کھجور مراد ہوگی اور اس کی قیمت یکساں ہی ہوگی ، یہی وجہ ہے کہ ایک صاع کھجور کا تقابل نصف صاع گیہوں سے کیا گیا ہے، ورنہ عرف سے آنکھ بند کرلی جائے تو یہ شبہ خود امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے اثر اور اسی معنی کی مرفوع حدیث پر وارد ہوگا کہ نصف صاع گیہوں کو ایک صاع کھجور کی کس قسم کے مساوی قرار دیا گیا ہے؟

**شبہ:**

بعض حضرات امیر معاویہ رضی اللہ عنہ والے اثر سے متعلق کہتے ہیں کہ انہوں نے قیمت کا اعتبار نہیں کیا بلکہ دیگر وجوہات کی بنا پر گیہوں میں نصف صاع کی بات کہی ہے۔

**ازالہ:**

عرض ہے کہ صحیح ابن خزیمہ کی ایک حدیث میں پوری صراحت کے ساتھ ہے:

**فقال له رجل من القوم: لو مدين من قمح؟ فقال: لا، تلك قيمة معاوية لا أقبلها و لا أعمل بها۔**

ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ سے ایک شخص نے کہا: اگر دو مد (یعنی نصف صاع) گیہوں نکالا جائے تو؟ اس پر ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے کہا: یہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی قیمت ہے، نہ تو میں اسے تسلیم کروں گا اور نہ اس پر عمل کروں گا۔ (صحیح ابن خزیمۃ، ت الأعظمی: ۴/۸۹، رقم: ۲۴۱۹، واسنادہ صحیح)

ملاحظہ فرمائیں کہ ابوسعید الخذری رضی اللہ عنہ نے پوری صراحت کردی ہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے قیمت کا اعتبار کیا ہے، اس صریح وضاحت کے بعد یہ کہنے کی ذرا بھی گنجائش نہیں ہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے قیمت کا اعتبار نہیں کیا تھا۔

یاد رہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا یہ اجتہاد مرفوع حدیث کے موافق ہے کیونکہ فطرہ میں نصف صاع گیہوں نکالنا مرفوعاً بھی ثابت ہے۔ کما مضیٰ

**شبہ:**

بعض حضرات کا کہنا ہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے گرچہ قیمت کا اعتبار کیا لیکن اس کے باوجود بھی انہوں نے طعام ہی نکالا نہ کہ نقد۔

**ازالہ:**

اس کا جواب بھی وہی ہے جو اس اعتراض کا جواب ہے کہ عہد رسالت میں نقدی سے فطرہ کیوں نہیں دیا گیا، دراصل عہد رسالت میں ایک صاع کی مالیت کے برابر کوئی نقدی تھی ہی نہیں جیسا کہ مختصر وضاحت ہوچکی اور مستقل عنوان کے تحت آگے اس کی تفصیل آرہی ہے۔ لہٰذا اس دور میں ایک صاع غلے کی متبادل قیمت میں جو دوسری چیز دی جاسکتی تھی وہ غلہ ہی تھا۔

**شبہ:**

بعض حضرات نے کہا کہ اگر قیمت کا اعتبار کرنا ہے تو آج گیہوں کی قیمت کم ہوگئی ہے تو کیا فطرۃ میں سات آٹھ صاع گیہوں نکالنے کے لئے کہیں گے۔

**ازالہ:**

عرض ہے کہ جب کسی خاص چیز کو لیکر اس کی مقدار عہد رسالت میں متعین کردی گئی ہے تو اب اس خاص چیز کی مقدار میں ہم کوئی تبدیلی نہیں کرسکتے گرچہ بعد کے ادوار میں حالات بدل جائیں۔

مثلاً چور کا ہاتھ کاٹنے کے لئے شرط یہ ہے کہ چرایا گیا مال ربع دینار یا اس سے زائد ہو، عہد رسالت میں یہ ایک بہت بڑی رقم تھی لیکن آج یہ رقم بہت معمولی درجے کی ہے۔ لیکن اس کے سبب ہم شریعت کی طرف سے طے کردہ اس مقدار میں تبدیلی نہیں کرسکتے۔

اسی طرح عہد رسالت میں چاندی میں زکاۃ کے لئے جومقدار نصاب متعین کی گئی ہے وہ اس وقت کے لحاظ سے بڑی مقدار تھی اور اس مقدار کے مالک کو اغنیاء میں شمار کیا جاتا تھا، لیکن آج تقریباً ہر شخص کے پاس اتنی مقدار میں چاندی یا کرنسی ہوتی ہے خواہ وہ کتنا ہی غریب کیوں نہ ہو۔

لیکن حالات کی اس تبدیلی کے سبب ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ آج کے دور میں چاندی کے نصاب کی مقدار بڑھا دی جائے۔

## عہد رسالت میں نقد و رقم سے فطرہ کیوں نہیں ادا کیا گیا؟

یہ سب سے بڑا اعتراض ہے اور اسی اعتراض نے اکثر لوگوں کو غلط فہمی میں ڈال کر رکھا ہے، مختصراً اس کا جواب گزشتہ سطور میں بھی دیا جاچکا ہے یہاں ہم قدرے تفصیل سے اس کا جواب دیں گے اور اس ضمن میں بعض شبہات کا ازالہ بھی پیش کریں گے۔

## عہد رسالت کی نقدی و کرنسی:

بعض لوگوں کے ذہن میں یہ بات بیٹھی ہوئی ہے کہ جس طرح ہمارے دور میں چھوٹی بڑی ہر طرح کی مالیت کی کرنسی موجود ہے، ٹھیک اسی طرح عہد رسالت میں بھی ہر طرح کی مالیت والی کرنسیاں موجود تھیں۔لیکن یہ بہت بڑی غلطی فہمی ہے۔

## عصر حاضر کی کرنسیاں اوان کی مالیت:

ہمارے دور میں جہاں ایک طرف بڑی مالیت والی کرنسی موجود ہے جیسے دو ہزار روپے کے نوٹ ، وہیں دوسری طرف چھوٹی اور کم مقدار کی مالیت کے لئے بھی کرنسی موجود ہے جیسے ایک روپیہ۔اس لئے ہم جس طرح بڑی بڑی چیزوں کو کرنسیوں سے خرید سکتے ہیں ٹھیک اسی طرح چھوٹی چھوٹی اور معمولی چیزوں کو بھی کرنسی سے خرید سکتے ہیں ۔ چنانچہ آج اگر ہم ایک لیٹر دودھ یا ایک معمولی سوئی اور دھاگہ بھی کرنسی سے خریدنا چاہیں تو خرید سکتے ہیں ، کیونکہ آج ہمارے پاس اتنی کم مالیت کی متبادل چھوٹی کرنسی بھی موجود ہے۔

## عہد رسالت کی کرنسیاں اور ان کی مالیت:

لیکن عہد رسالت کی کرنسیوں کی نوعیت مختلف تھی ، اس دور میں صرف دو ہی کرنسی تھی ایک دینار اور دوسری درہم اور یہ دونوں کرنسیاں مالیت میں بھی کافی بڑی تھیں، اور ان دونوں کرنسیوں کے علاوہ ان کے یہاں چھوٹی اور کم مقدار کی مالیت کے لئے کوئی کرنسی موجود ہی نہ تھی۔

چنانچہ عہد رسالت میں اگر کسی کو ایک لیٹر دودھ یا ایک سوئی خریدنی ہوتی تو اس کے لئے یہ ممکن ہی نہ تھا کہ اسے کرنسی دے کر خرید سکے۔اس لئے اس دور میں چھوٹی چیزوں کی خرید وفروخت غلوں مثلاً کھجور، جو اور کشمش وغیرہ سے ہوتی تھی۔

یعنی اس دور میں کھجور وغیرہ کو جہاں خوراک کے لئے استعمال کیا جاتا تھا وہی کرنسی کے طور پر بھی ان کا استعمال ہوتا تھا۔مثلاً کوئی کپڑے خرید کر بیچنے والے کو کھجور دیتا تو اس کا یہ مطلب نہیں تھا کہ اس نے کپڑے لے کر اسے کھانا کھلا دیا ہے، بلکہ مطلب یہ ہوتا تھا کہ اس نے کپڑے خرید کر اس کی قیمت ادا کی ہے۔

## کیا ایک صاع کی مالیت کے برابر عہد رسالت میں کوئی کرنسی موجود تھی؟

اب آیئے یہ دیکھتے ہیں کہ کیا ایک صاع کھجور وغیرہ کی مالیت کے برابر عہد رسالت میں کوئی کرنسی موجود تھی ؟ نیز کیا اس دور میں کوئی ایک بھی ایسا واقعہ ملتا ہے کہ جس میں کسی نے ایک صاع کی قیمت والی کسی چیز کو کرنسی سے خریدا یا بیچا ہو؟ اگر اس بات کا ثبوت مل جائے کہ عہد رسالت میں ایک صاع کھجور وغیرہ کی قیمت کے مساوی کوئی کرنسی تھی؟ یا اس دور میں کسی نے ایک صاع کی مالیت والی چیز کو بھی کرنسی سے خریدا یا بیچا ہے، تو یہ اعتراض بالکل بجا ہے کہ جب عہد رسالت میں اسی قیمت میں کرنسی بھی موجود تھی تو کیا وجہ ہے کہ کرنسی نہ دے کر کھجور جیسے غلے ہی فطرہ میں دینے کا التزام کیا گیا۔

لیکن اگر احادیث کا ذخیرہ چھان مارنے کے بعد بھی کوئی ایک بھی صحیح روایت ایسی نہ ملے جس میں یہ ذکر ہو کہ ایک صاع کی قیمت کے مساوی کوئی کرنسی اس دور میں تھی ، یا ایک صاع کھجور وغیرہ

کوکسی نے کرنسی سے خریدا یا بیچا ہو۔تو انصاف سے بتلائیے کہ ایسی صورت میں کیا یہ اعتراض بے معنی ہوکرنہیں رہ جاتا کہ عہد رسالت میں فطرہ میں کرنسی کیوں نہیں دی گئی؟

**عہد رسالت کی دونوں کرنسیوں اور ایک صاع کھجور وغیرہ کی قیمت کاتقابل:**

یہ وضاحت ہوچکی ہے کہ عہد رسالت میں دینار اور درہم کی شکل میں جو دو کرنسیاں تھیں ان کی مالیت ایک صاع غلے کی مالیت سے بہت زیادہ تھی۔

مثلاً دینار کی بات لے لیں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ایک دینار سے ایک یا دو بکری خریدتے تھے۔دیکھئے:(صحیح البخاری:۴/ ۲۰۷،رقم:۳۶۴۲)

اب دیکھئے کہ جب ایک دینار میں ایک یا دو بکری ملتی تھی تو بھلا ایک صاع غلہ کے متبادل ایک دینار کیسے ہوسکتا ہے؟ بلکہ آدھا یا پاؤ دینار بھی ایک صاع غلہ کے مقابلہ میں بہت بڑی رقم ہے۔اگر ایک دینار کے اسّی (۸۰) حصے کریں تو اس کا ایک حصہ ہی ایک صاع کے برابر ہوگا۔ایسی صورت میں یہ کیسے ممکن ہے کہ عہد رسالت کی یہ نقدی کرنسیاں فطرہ میں دی جاتیں؟

یہی حال درہم کا بھی ہے،اس کی مالیت بھی ایک صاع کے بالمقابل کئی گنا زیادہ ہے چنانچہ ایک درہم کے اگر چار حصے کریں تو ایک حصہ یعنی ربع درہم ایک صاع کے برابر ہوگا،اور ربع درہم سے اس دور میں خرید وفروخت نہیں ہوتی تھی۔

عہد رسالت میں ہمیں ایک بھی مثال ایسی نہیں ملتی کہ ایک صاع غلہ کے برابر کی کوئی چیز درہم سے خریدی گئی ہو۔غرض یہ کہ ایک صاع کے برابر اشیاء کی خرید وفروخت کے لئے عہد رسالت میں کسی نقدی کرنسی کا وجود تھا ہی نہیں،اس لئے اس مقدار کی اشیاء کی خرید و فروخت کے لئے طعام کی وہی قسمیں بطور کرنسی استعمال ہوتی تھیں جن کا ذکر فطرہ والی احادیث میں ہے۔

اور فرض کرلیں کہ عہد رسالت میں ایک صاع کے متبادل کوئی کرنسی تھی تو بھی اس دور میں سب کے پاس کرنسی کا ہونا عام بات نہیں تھی بلکہ عمومی طور پر لوگ غلے ہی کو بطور کرنسی استعمال کرتے تھے۔

البتہ بعد میں جب طعام کی قیمت بڑھی تو چھوٹی کرنسی (درہم) کا نصف حصہ ایک صاع عمومی غلہ کے متبادل ہوگیا نیز معاشی اعتبار سے صحابہ کی حالت بھی پہلے سے بہتر ہوگئی اور ایسا ہوتے ہی صحابہ کرام صدقۃ الفطر میں قیمت دینے لگے جیسا کہ ابواسحاق السبیعی کے بیان سے پتہ چلتا ہے جس کی سند صحیحین کی شرط پر صحیح ہے۔(مصنف ابن أبی شیبة. سلفیة:۳/۱۷۴،واسنادہ متصل صحیح علی شرط الشیخین)

**بعض شبہات کاازالہ:**

ہم نے اپنے بعض مضامین میں جب یہی بات لکھی کہ عہد رسالت میں ایک صاع کے متبادل کوئی کرنسی نہ تھی،تو بعض حضرات میری یہ بات سمجھ ہی نہیں سکے اور ایسی روایات لاکر پیش کرنے لگے جن میں دینار یا درہم کا ذکر تھا،یا ان کے ذریعہ لین دین کا بیان تھا۔

ہم کہتے ہیں کہ اس بات کا انکار ہم نے کیا ہی نہیں ہے،ہم خود اس بات کو تسلیم کرتے ہیں کہ عہد رسالت میں دینار اور درہم کی کرنسیاں تھیں اور ان سے لین دین بھی ہوتا تھا،لیکن ہمارا کہنا یہ ہے کہ یہ کرنسیاں بہت بڑی مالیت والی تھیں،اس میں سے ہر ایک کی قیمت ایک صاع غلے سے کئی گنا زائد تھی۔

اس لئے ان کرنسیوں کا استعمال بڑی بڑی مالیت یا کثیر تعداد والی چیزوں کی خرید وفروخت کے لئے ہوتا تھا نہ کہ ایک صاع غلے کی قیمت کی جگہ ان کا استعمال ہوتا تھا۔

**شبہہ:**

بعض حضرات نے موارد الظمآن إلی زوائد ابن حبان،رقم (۱۱۰۶) کی ایک روایت پیش کی جس میں یہ مذکور ہے کہ ایک یہودی شخص اپنا مال بیچنے لایا جس میں کھجور بھی تھی تو نبی ﷺ نے ایک مد کو ایک درہم سے خریدا۔اور ایک صاع میں چار مد ہوتا ہے جب

ایک مد کا سودا درہم سے ہوسکتا ہے تو ایک صاع جس میں چار مد ہوتے ہیں اس کا سودا درہم سے کیونکر نہیں ہوسکتا؟

**ازالہ:**

عرض ہے کہ اس روایت میں مذکور واقعہ ایک خاص وقت سے متعلق ہے جب صحابہ بھوک اور غذائی بحران کا شکار تھے اور ان کے پاس کھانے کا کوئی سامان نہ تھا، خود اسی روایت کے الفاظ ہیں:

**وكان قد أصاب الناس قبل ذالك جوع لا يجدون فيه طعاما فأتى النبي صلى الله عليه وسلم الناس يشكون إليه غلاء السعر۔**

صحابہ کرام بھوک کے شکار تھے، ان کے پاس کھانے کے لئے کچھ نہ تھا، صحابہ نبی ﷺ کے پاس آئے اور مہنگائی کی شکایت تھی ۔(موارد الظمآن إلى زوائد ابن حبان، رقم: ۱۱۰۶)

اس روایت کے سیاق سے صاف پتہ چلتا ہے کہ یہ واقعہ کوئی عمومی واقعہ نہ تھا بلکہ ایک خاص وقت سے متعلق تھا جب صحابہ غذائی بحران کا شکار تھے، اور اسی سبب مہنگائی عام معمول سے بہت زیادہ بڑھ گئی تھی، ظاہر ہے ایسی صورت میں جب معمولی چیزوں کی قیمت آسمان کو چھونے لگے تو اس کی قیمت کا درہم ہی نہیں بلکہ دینار کے مساوی ہوجانا بھی کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔

ہندوستان میں کسی سال ایسا بھی ہوا کہ ایک کلو پیاز کی قیمت سو روپے سے بھی زائد ہوگئی ہے جب کہ عام حالات میں اس کی قیمت دس روپے ہے۔

لہٰذا اس طرح کے استثنائی واقعات سے استدلال درست نہیں ہے۔

مزید اس بات پر غور کریں کہ مذکورہ استثنائی واقعہ میں ایک صاع کھجور کی قیمت چار درہم بنتی ہے، لیکن عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے دور میں جب اشیاء کی قیمتوں میں اضافہ ہوا تو ایک صاع کھجور کی قیمت صرف نصف درہم تک پہنچی، جیسا کہ آگے روایت آرہی ہے۔

غور کریں کہ جب عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے دور میں ایک صاع کھجور کی قیمت ایک درہم تک بھی نہیں پہنچی تو یہ کیسے ممکن ہے کہ عہد رسالت میں یہ ایک صاع کھجور کی قیمت چار درہم ہو؟؟

غرض یہ کہ مذکورہ واقعہ ایک استثنائی اور وقتی واقعہ ہے لہٰذا اس سے استدلال درست نہیں۔

**شبہ:**

بعض حضرات نے کہا کہ ایک دینار اور ایک درہم کی قیمت ایک صاع کے برابر نہیں ہوسکتی تو عشر درہم کی قیمت تو ایک صاع کے برابر ہوسکتی ہے۔

**ازالہ:**

عرض ہے کہ بے شک عشر درہم، بلکہ ربع درہم کی قیمت بھی ایک صاع غلے کے برابر ہوسکتی ہے، لیکن سوال یہ ہے کہ کیا عشر درہم یا ربع درہم سے اس دور میں خرید وفروخت ہوتی تھی؟

جب کسی چیز کی قیمت اس قدر کم ہو کہ اس کے عوض میں دینار کیا درہم کی بھی مکمل یا نصف کرنسی دینی ممکن نہ ہو تو ایسی کم قیمت والی چیزوں کے لئے دین میں کرنسی کا استعمال ہی نہیں ہوتا تھا بلکہ ایسی صورتوں میں کرنسی کے بجائے غلوں ہی کے ذریعہ خرید وفروخت ہوتی تھی۔

## کچھ غیر متعلق اعتراضات اور ان کے جوابات:

**اعتراض:**

بعض حضرات کا کہنا ہے کہ فطرہ میں خوراک دینا ایک ظاہری شعار ہے، اور اس کی جگہ رقم دینا اس عمل کو مخفی کرنا ہے۔

**جواب:**

یہ انتہائی کمزور بات ہے کیونکہ صدقہ میں اصل اخفاء اور چھپانا ہی ہے بلکہ حدیث میں صدقات کو چھپانے کی تو یہ ترغیب ہے کہ دائیں ہاتھ سے دیا جائے تو بائیں ہاتھ کو پتہ نہ چلے، نیز ایسا کرنے والے کے لئے یہ بشارت سنائی گئی ہے کہ وہ بروز محشر اللہ کے (عرش کے) سائے میں ہوگا۔(صحیح بخاری)

لہٰذا اس صدقہ کو ظاہری شعار قرار دینا بالکل غلط بات ہے۔

**اعتراض:**

بعض حضرات کہتے ہیں کہ اگر فطرہ میں رقم دینا جائز ہے تو کیا قربانی میں جانور ذبح کرنے کے بجائے اس کی جگہ رقم دینا جائز ہے ۔

**جواب:**

یہ اعتراض انتہائی لغو ہے کیونکہ قربانی میں اصل عبادت ہی خون بہانا ہے، نہ کہ محض گوشت کھانا اور کھلانا، اس سلسلے میں صحیح بخاری کی حدیث کس قدر واضح ہے کہ عید سے قبل ذبح کرنے والے کے بارے میں اللہ کے نبی ﷺ نے کہا:

"**شاتک شاة لحم**"۔ تمہاری بکری محض گوشت والی بکری ہے"۔(صحيح البخاري: ۷/ ۱۰۱، رقم: ۵۵۵٦)

یہ حدیث پوری صراحت کے ساتھ بتلا رہی ہے کہ محض گوشت کھانے کھلانے سے قربانی نہیں ہونے والی ہے تو بھلا اس کی قیمت ادا کرنے کی گنجائش کہاں سے نکل سکتی ہے؟

**اعتراض:**

بعض حضرات کا کہنا ہے کہ اگر فطرہ میں نقد دینے کی بات کہی جائے تو اس سے نص کو تبدیل کرنا بلکہ نص کو مردہ کرنا لازم آتا ہے۔

**جواب:**

عرض ہے کہ اس اعتراض کی زد میں خود منکرین نقد آتے ہیں کیوں کہ ان کے فتاویٰ میں ہی نص کو تبدیل کرنے اور مردہ کرنے کی بات آتی ہے۔

کیونکہ یہ حضرات بعض حالات میں نہ صرف یہ کہ منصوص اشیاء سے فطرہ نکالنے کو بہتر نہیں سمجھتے بلکہ اسے ناجائز سمجھتے ہیں بلکہ یہاں تک کہتے ہیں کہ منصوص اشیاء سے فطرہ ادا ہی نہیں ہوگا۔

مثال کے طور پر "شعیر" (جو) منصوص اشیاء میں سے ہے، لیکن جس علاقہ میں یہ بطور طعام استعمال نہیں ہوتا اس علاقہ کے باشندوں کے حق میں منکرین نقد یہ فتویٰ دیتے ہوئے نظر آتے ہیں کہ ان کے لئے ناجائز ہے کہ وہ اس علاقہ میں "شعیر" (جو) سے فطرہ نکالیں، اور اگر کسی نے اس سے فطرہ نکال دیا تو اس کا فطرہ ادا ہی نہیں ہوگا!!! لہٰذا ان کے بقول ایسے لوگوں پر لازم ہے کہ وہ "شعیر" (جو) کا فطرہ نہ نکالیں بلکہ اس کی جگہ اس چیز کا فطرہ نکالیں جو اس علاقہ میں بطور طعام رائج ہو گرچہ فطرہ کی احادیث میں اس کا کوئی ذکر و نام و نشان نہ ہو!!!

عام اہل علم کو جانے دیں علامہ ابن عثیمین رحمہ اللہ جیسے عظیم فقیہ و مفتی نے بھی ایک موقع پر اس طرح کا فتویٰ دیا جس کی بابت کسی سائل نے دوبارہ استفسار کیا جس پر علامہ رحمہ اللہ نے جواب دیا:

"**ذكرتم أنكم سمعتم منا أن إخراج الشعير في زكاة الفطر غير مجزيء فيما يظهر، ولقد كان قولنا هذا في قوم ليس الشعير قوتاً لهم**"۔

"آپ نے ذکر کیا کہ آپ نے ہم سے یہ سنا ہے کہ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ صدقۃ الفطر میں "شعیر" (جو) نکالنا کفایت نہیں کرے گا (یعنی اس کے نکالنے سے فطرہ ادا نہیں ہوگا)، تو ہماری یہ بات ان لوگوں سے متعلق ہے جن کے یہاں "شعیر" (جو) بطور طعام مستعمل نہ ہو"۔(مجموع فتاوىٰ ورسائل العثيمين: ۱۸/ ۲۸۲)

ہم انتہائی ادب کے ساتھ سوال کرتے ہیں کہ کیا اس طرح کا فتویٰ دینا نص کو تبدیل کرنا اور اصل نص کو مردہ کرنا نہیں ہے؟؟

ایک طرف قائلین نقد پر یہ اتہام کہ وہ نص کو تبدیل اور مردہ کر رہے ہیں اور دوسری طرف خود منکرین نقد کا حال یہ ہے کہ وہ بعض حالات میں نص پر عمل کو ناجائز و ناکافی بتلا رہے ہیں!!!

رہی یہ بات کہ منکرین نقد کی نظر میں اصل علت اطعام ہے اس لئے جس علاقہ میں منصوص اشیاء بطور طعام مستعمل نہ ہوں وہاں علت کے پیش نظر اس کا بدیل نکالنا چاہئے۔

تو عرض ہے کہ گزشتہ سطور میں وضاحت ہو چکی ہے کہ اطعام کلی اور لازمی علت نہیں بلکہ اصل علت ثمن فراہم کرنا ہے، ایسی صورت میں نقد و رقم بھی اس کا بدیل ہے لہٰذا اس کے جواز پر بھی کلام نہیں

ہونا چاہئے۔

اور لطف کی بات یہ ہے کہ منصوص اشیاء کی جگہ دیگر طعام نکالنے پر بھی اطعام کی جزئی علت اکثر علاقوں میں حاصل نہیں ہوتی کیونکہ وصول کرنے والے اسے فروخت کرکے قیمت حاصل کر لیتے ہیں، اور منکرین نقد کو اس پر کوئی اعتراض بھی نہیں ہے۔

ایسی صورت میں بتلایئے کہ منصوص اشیاء کو ناجائز کہہ کر اس کی جگہ بدیل کو جائز بتلا کر کیا حاصل ہوا؟ نہ اصل نص پر عمل ہوا، نہ پیش نظر علت کی کوئی رعایت ہوئی، پھر نص کی تبدیلی اور بے موقع ومحل قیاس آرائی سے کیا ملا؟

حیرت ہے کہ یہ کہہ کر نص کو تبدیل کیا جارہا ہے کہ کسی علاقہ میں لوگ منصوص اشیاء کو بطور طعام استعمال نہیں کرتے! لیکن کوئی ہمیں بتلائے کہ نص کو بدلنے کے بعد آپ جو دوسری چیز فطرہ میں دیں گے، کیا یہاں کے لوگ اس دوسری چیز کو بطور طعام استعمال کریں گے؟ یا اسے بھی بیچ کر نقد ورقم حاصل کرلیں گے؟ بالخصوص جبکہ آپ نے بیچ کر قیمت بنانے کی بھی مکمل اجازت دے رکھی ہے!!

اگر دوسری صورت ہے تو سنجیدگی سے بتلایا جائے کہ نص کو بدلنے سے کیا حاصل ہوا؟؟

اور اگر یہ فرض کرلیں کہ نص کو بدلنے کے بعد آپ جو دوسری چیز فطرہ میں دیں گے اسے وہاں کے لوگ کھانے میں استعمال کریں گے، تو اس سے بھی یہ الزام ختم تو نہیں ہوجاتا کہ آپ نے نص کو بدلا ہے اور اسے مردہ کرنے کی کوشش کی ہے۔

اگر آپ علت کا حوالہ دیں تو عرض ہے کہ اول تو آپ علت کے مطابق عمل کو ضروری نہیں سمجھتے بلکہ وصول کرنے والوں کے لئے بلا کراہت وصول کردہ طعام کو بیچنا جائز قرار دیتے ہیں۔

دوسرے یہ کہ جب منصوص اشیاء کو نہ صرف مفضول بلکہ ناجائز کہہ دینے سے بھی آپ تبدیل نص اور اماتت نص کے مجرم نہیں ٹھہرتے تو قائلین نقد علت کے سبب منصوص اشیاء کو افضل مانتے ہوئے نقد کے جواز کی بات کہہ دیں تو ان پر یہ اتہام کیوں؟

**اعتراض:**

بعض حضرات کہتے ہیں کہ صدقۃ الفطر بدنی عبادت میں نقص کا کفارہ ہے اور بدنی عبادت میں نقص کا کفارہ اطعام ہی ہوتا ہے۔

**جواب:**

عرض ہے کہ صدقۃ الفطر صرف اسی پر لازم نہیں ہے جس کا روزہ نقص کا شکار ہوتا ہے بلکہ یہ صدقہ ہر شخص پر لازم ہے خواہ وہ کتنے ہی اہتمام اور تقویٰ وطہارت کے ساتھ روزہ رکھے، حتیٰ کہ اللہ کے نبی ﷺ بھی صدقہ الفطر نکالتے تھے جو کہ معصوم عن الخطاء ہیں۔

بلکہ جو بیماری کی سبب پورے ماہ روزہ نہیں رکھ پاتے ان کی طرف سے بھی صدقۃ الفطر لازم ہوتا ہے، حالانکہ یہ اس نقص کے سبب الگ سے کفارہ کی ادائیگی کے پابند ہوتے ہیں۔

حتیٰ کہ معصوم اور چھوٹے چھوٹے بچوں کی طرف سے بھی صدقہ الفطر دیا جاتا ہے جو نہ روزہ رکھتے ہیں نہ روزہ رکھنے کی استطاعت رکھتے ہیں۔لہٰذا یہ دلیل ہے کہ صدقۃ الفطر اصلاً بدنی عبادت کا کفارہ نہیں ہے بلکہ ضمناً اس میں یہ بات شامل ہے اور اصل مقصود غرباء ومساکین کو ثمن فراہم کرنا ہے۔

اور اگر یہ بات درست مان لی جائے کہ صدقۃ الفطر محض بدنی عبادت کے نقص کا کفارہ ہے جو اطعام ہی ہونا چاہئے تو یہ بات بھی ضروری قرار دی جانی چاہئے کہ صدقۃ الفطر صرف اسی کو دیا جائے گا جو اسے کھانے میں استعمال کرے اور صدقۃ الفطر وصولنے والا اس بات کا مجاز نہ ہوگا کہ وہ اسے کھانے کے بجائے بیچ کر قیمت بنالے لیکن ایسا کوئی نہیں کہتا۔ یہ بھی اس بات کی دلیل ہے کہ اس کا معاملہ مختلف ہے۔

علاوہ بریں ضمناً کفارہ سیئات کی بات تو بالاتفاق مالی صدقات وخیرات میں بھی کہی گئی ہے، اللہ کا ارشاد ہے:

﴿ خُذْ مِنْ أَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيهِم بِهَا ﴾

آپ ان کے مالوں میں سے صدقہ لے لیجئے، جس کے ذریعہ سے آپ ان کو پاک صاف کردیں۔(التوبۃ:۱۰۳)

تو کیا یہ کہہ دیا جائے یہ تمام صدقہ وخیرات بھی صرف اطعام ہی کی صورت میں ہوں گے؟

**اعتراض:**

علامہ البانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

**لأن الذی یملک النقود یعرف أن یتصرف بها حسب حاجته إن کان بحاجة إلی طعام اشتری الطعام، إن کان بحاجة إلی شراب اشتری الشراب، إن کان بحاجة إلی ثیاب اشتری الثیاب، فلماذا عدل الشارع عن فرض القیمة أو فرض دراهم أو دنانیر إلی فرض ما هو طعام؟ إذن له غایة، ولذالک حدد المفروض ألا وهو الطعام من هذه الأنواع المنصوصة فی هذا الحدیث وفی غیره، فانحراف بعض الناس عن تطبیق النص إلی البدیل الذی هو النقد هذا اتهام للشارع بأنه لم یحسن التشریع لأن تشریعهم أفضل وأنفع للفقیر، هذا لو قصده کفر به، لکنهم لا یقصدون هذا الشیء۔**

جو شخص نقدی ورقم کا مالک ہوگا وہ جس طرح چاہے اپنی ضرورت کے مطابق اسے تصرف میں لاسکتا ہے، اگر اسے کھانے کی حاجت ہوگی تو کھانا خرید سکتا ہے، اگر مشروب کی ضرورت ہوگی تو مشروب خرید سکتا ہے، کپڑے کی ضرورت ہوگی تو کپڑے خرید سکتا ہے، پھر شریعت نے قیمت یا درہم ودینار کے بجائے کھانے کو کیوں فرض کیا؟ یقیناً اس کا ایک مقصد ہے، اسی لئے فرض کردہ چیز کو متعین کردیا ہے اور وہ اس حدیث اور اس جیسی دیگر احادیث میں منصوص طعام ہے، لہٰذا بعض لوگوں کا نص کو عمل میں لانے کے بجائے اس کی جگہ نقدی رقم کی بات کرنا یہ شارع کو متہم کرنا ہے کہ شارع نے بہتر طور پر شریعت سازی نہیں کی، اور ان کی تشریح بہتر اور فقیر کے لئے زیادہ نفع بخش ہے، اگر واقعی یہ لوگ ایسا ہی سوچیں تو یہ کفر ہے، لیکن یہ لوگ ایسا نہیں سوچتے۔ (سلسلة الهدی والنور، شریط: رقم: ۲۷۴)

**جواب:**

غرض کہ علامہ موصوف رحمہ اللہ کا یہ اعتراض بھی اسی عمارت پر قائم ہے کہ اس دور میں درہم ودینار بھی موجود تھا پھر بھی انہیں فطرہ میں دینے کا حکم کیوں نہیں ہوا۔ اور یہ وضاحت کی جاچکی ہے کہ اس دور میں درہم ودینار زیادہ مالیت والے تھے، اس لئے فطرہ جیسی مالیت کے لئے درہم ودینار کی جگہ انہیں چیزوں کا استعمال ہوتا تھا جن کا ذکر فطرہ والی احادیث میں ہوا ہے۔

لہٰذا علامہ موصوف نے درہم ودینار کا جو فائدہ بتلایا ہے کہ اس سے ضرورت کی کوئی بھی چیز خریدی جاسکتی ہے، درحقیقت یہ مقصد اس دور میں انہیں چیزوں سے حاصل ہوسکتا تھا جن کا ذکر فطرہ والی احادیث میں ہیں کیونکہ اس دور میں چھوٹی موٹی چیزوں کی خرید وفروخت انہیں چیزوں کے ذریعہ ہوتی تھی، اس بات کو ماقبل میں تفصیل سے واضح کیا جاچکا ہے۔

نیز علامہ موصوف کی نظر میں اصل علت اطعام ہی ہے اور ماقبل میں اس کی بھی وضاحت بالتفصیل گزرچکی ہے کہ اصل علت ثمن فراہم کرنا ہی ہے۔

**تیسری دلیل: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے آثار:**

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے آثار سے بھی فطرہ میں قیمت دینا جائز معلوم ہوتا ہے، اس سلسلے میں امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے اثر کا حوالہ گزرچکا ہے اس کے علاوہ ایک اور حوالہ ملاحظہ ہو:

**حدثنا أبو أسامة، عن زهیر، قال: سمعت أبا إسحاق یقول: أدرکتهم وهم یعطون فی صدقة رمضان، الدراهم بقیمة الطعام.**

امام ابواسحاق السبیعی کہتے ہیں کہ میں نے ان لوگوں کو پایا وہ صدقۃ الفطر میں کھانے کی قیمت کے مساوی درہم دیتے تھے۔ (مصنف ابن أبی شیبة. سلفیة: ۱۷۴/۳، واسناده متصل صحیح علی شرط الشیخین وابواسحاق روی امرا شاهده فلاعبرة بتدلیسه واختلاطه۔ وحدیثه من طریق زهیر اخرجه البخاری ومسلم)

کافی عرصہ قبل ایک بھائی نے آڈیو میں اس روایت کی سند پر

اشکالات پیش کئے تھے ان کے مفصل جوابات ایک آڈیو کی شکل میں میرے یوٹیوب چینل (kifayatullah sanabili) پر موجود ہے۔

امام ابواسحاق السبیعی نے کسی ایک دو کا نہیں بلکہ ایک جماعت کا موقف بیان کیا ہے کہ انہوں نے جن لوگوں کو پایا وہ صدقۃ الفطر میں قیمت دیتے تھے۔

امام ابواسحاق السبیعی نے علی رضی اللہ عنہ کا دور بھی پایا ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ بہت سارے صحابہ کا دور انہوں نے دیکھا ہے۔اور آپ علم وفن کے امام ہیں اس لئے علمی معاملہ میں اپنے دور کے اہل علم کا تعامل نقل کریں گے تو ظاہر ہے کہ صحابہ کا استثناء نہیں کریں گے کیونکہ ان سے بڑے عالم کون ہوسکتے ہیں۔

لہٰذا اس روایت میں صحابہ سے بھی فطرہ میں قیمت دینا ثابت ہوا۔

بلکہ بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ ابواسحاق السبیعی نے صحابہ ہی کو مراد لیا ہے لیکن ہمارے خیال سے تابعین کو بھی اس میں شامل کرنے میں کوئی مانع نہیں ہے یہ اور بات ہے کہ سب سے پہلے صحابہ ہی کی شمولیت اس میں صادق آتی ہے۔

تنبیہ:

بعض لوگ اس روایت کو مقطوع کہتے ہیں ۔عرض ہے کہ مقطوع اس روایت کو کہتے ہیں جس میں صرف کسی تابعی کا قول وفعل وغیرہ منقول ہو۔اوراس روایت میں امام ابواسحاق السبیعی رحمہ اللہ نے صراحتاً تابعین کا نام لیکران کا عمل نقل نہیں کیا بلکہ اپنے دور کے اہل علم کا تعامل نقل کیا ہے اوران کے دور میں صحابہ بھی تھے اور تابعین بھی تھے۔لہٰذا ان کے قول میں دونوں آ گئے بلکہ صحابہ کی شمولیت زیادہ مؤکد ہے کیونکہ علمی معاملہ میں بڑے علماء ہی کے حوالے دئے جاتے ہیں بالخصوص جب کہ امام ابواسحاق السبیعی جیسے صاحب علم حوالہ دیں جو خود محدث اور امام ہیں۔

لہٰذا ان کے قول میں صحابہ کی شمولیت کا بغیر کسی دلیل کے انکار نہیں کیا جاسکتا۔

اور تابعین سے فطرہ میں قیمت دینے کا ثبوت تو مسلم ہے۔اس کی ایک دلیل تو ماقبل کی روایت ہی ہے اس میں صحابہ کے ساتھ تابعین بھی شامل ہیں۔

## تابعین کا موقف

خلیفہ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اپنی خلافت میں حکم صادر کیا کہ فطرہ میں لوگوں سے غلہ یا اس کی قیمت وصول کرو۔(مصنف ابن أبي شيبة. سلفية: ۳/۱۷۴، واسناده صحيح وصححه ابن حزم في المحلى لابن حزم، ت بيروت: ۴/۲۵۲، واخرجه ايضا ابن زنجويه في الأموال لابن زنجويه: ۳/۱۲۶۸، عن عوف به)

عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کا یہ موقف صرف ان کا ذاتی موقف نہیں تھا بلکہ انہوں نے بطور سرکاری فرمان اسے جاری کیا اوراس پر عمل بھی ہوا۔اور پوری دنیا کے کسی کونے سے بھی اس جلیل القدر خلیفہ کے حکم پر کوئی علمی تعاقب نہیں ہوا۔جس سے پتہ چلتا ہے کہ تابعین کا اس مسئلہ پر اجماع تھا۔

عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے بارے میں یہ بات معروف ہے کہ وہ علمی مسائل میں اہل علم صحابہ وتابعین سے رائے مشورہ لینے کے بعد فیصلہ کیا کرتے تھے بالخصوص کسی سرکاری فرمان کے سلسلے میں تو قطعاً نہیں سوچا جاسکتا کہ انہوں نے محض اپنی رائے امت پر مسلط کردی ہو اس لئے ظاہر ہے کہ ان کا یہ فیصلہ دیگر صحابہ وتابعین کی منظوری کے بعد صادر ہوا ہے اور پھر اس پر کسی طرف سے کوئی اعتراض نہیں کیا گیا۔

نیز تابعین ہی میں ایک عظیم علمی شخصیت حسن بصری رحمہ اللہ کی تھی وہ بھی فطرہ میں قیمت دینے کے قائل تھے۔(مصنف ابن أبي شيبة. سلفية: ۳/۱۷۴، واسناده صحيح)

حسن بصری رحمہ اللہ کی مخالفت بھی پوری دنیا میں کسی نے نہ کی ۔اس سے بھی پتہ چلا کہ فطرہ میں قیمت دینے کے جواز پر تابعین کا اجماع تھا۔

اس سے ایک بات یہ بھی معلوم ہوئی کہ تابعین نے فطرہ والی

احادیث کا یہ مفہوم قطعاً نہیں سمجھا ہے کہ اس سے صرف خوراک فراہم کرنا مراد ہے۔ اوراس کے علاوہ قیمت دینا کافی نہیں۔

اورتابعین کے اس فہم پر دیگرتابعین کا کوئی اختلاف نہیں ملتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ فطرہ والی احادیث کوخوراک ہی سے خاص کرنا تابعین کے متفقہ فہم کے خلاف ہے۔

اور ہمارا اصول ہی ہے اتباع الدلیل بفھم السلف ۔ یعنی فہم سلف کے ساتھ دلیل کی پیروی کرنا۔

سلف صالحین کے دور میں فطرہ میں قیمت نکالنے کا ثبوت تو ملتا ہےلیکن ان کے دور میں کسی ایک سے بھی اس کی ممانعت کا ثبوت نہیں ملتا ہے۔ یہ اس بات کی بھی دلیل ہے کہ ممانعت والاقول بعد کی پیدوار ہےاورسلف کے متفقہ فہم کے خلاف ہے۔ لہٰذا ایسے لوگ ممانعت والی بات پرسلفیت کالیبل قطعاًنہ لگائیں۔

**ائمہ و اہل علم کا موقف:**

صحابہ وتابعین کے بعدبھی فطرہ میں قیمت دینے کے قائلین موجودرہے ہیں۔ چنانچہ:

ائمہ اربعہ میں امام ابوحنیفہ(المتوفی:۱۵۰) سےبھی قیمت نکالنا ثابت ہے۔(سنن الدارقطني:۲/ ۱۵۰،واسنادہ صحیح)

امام ابن معین کے شاگردعباس الدوری رحمہ اللہ (متوفی : ۲۷۱ھ)نقل کرتے ہیں:

قال يحيى في زكاة الفطر لا بأس أن يعطى فضة۔

امام ابن معین رحمہ اللہ (المتوفی: ۲۳۳) نے صدقۃ الفطر کے بارے میں کہا کہ اس میں درہم دینے میں کوئی حرج نہیں ہے ۔ (تاريخ ابن معين،رواية الدوري:۳/ ۴۷۶)

امام ابن زنجویہ(المتوفی:۲۵۱)فرماتے ہیں:

القيمة تجزئ في الطعام إن شاء الله، والطعام أفضل۔

طعام کی جگہ قیمت نکالنا کفایت کرے گا اور طعام نکالنا افضل ہے۔(الأموال لابن زنجويه:۳/ ۱۲۶۹)

چوتھی صدی ہجری کے اوائل کے ایک بہت بڑے فقیہ وامام محمد بن عبداللہ بن محمد أبوجعفر الفقيه المتوفی:۳۶۲) کہتے ہیں:

أداء القيمة أفضل، لأنه أقرب إلى منفعة الفقير فإنه يشترى به للحال ما يحتاج إليه، والتنصيص على الحنطة والشعير كان؛ لأن البياعات في ذالك الوقت بالمدينة يكون بها فأما في ديارنا البياعات تجرى بالنقود، وهي أعز الأموال فالأداء منها أفضل۔

صدقۃ الفطر میں قیمت دیناہی افضل ہےاس لئے کہ اس میں فقیرومحتاج کے لئے زیادہ فائدہ ہے کیونکہ ایسی صورت میں وہ فوراً جو چاہے خریدسکتا ہے۔ اورحدیث میں گیہوں، جو(وغیرہ) کا ذکراس لئے ہے کیونکہ اس وقت مدینہ میں خریدوفروخت انہیں چیزوں سے ہوتی تھی (یعنی یہ غلے اس وقت بطورکرنسی چلتے تھے) لیکن ہمارے علاقوں میں نقدی کے ذریعہ خریدوفروخت ہوتی ہےاور یہ اموال میں سب سے زیادہ عزیز ہےاس لئے اسی سے صدقہ الفطر ادا کرنا افضل ہے۔(المبسوط للسرخسي: ۳/ ۱۰۷)

امام محمد بن عبد اللہ بن محمد أبوجعفر الفقيه کے بارے میں امام سمعانی رحمہ اللہ(متوفی:۵۶۲ھ) کہتے ہیں:

كان إماما فاضلا۔۔۔حدث بالحديث۔

یہ امام اورفاضل تھے۔۔۔انہوں نے حدیث کی روایت کی (الأنساب للسمعاني، ت المعلمي:۱۳/ ۴۳۲)

امام ذہبی(المتوفی:۷۴۸ھ)رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

كان من براعته في الفقه يقال له أبو حنيفة الصغير توفي ببخاري وكان شيخ تلك الديار في زمانه۔

فقہ میں آپ کی مہارت کا یہ حال تھا کہ انہیں ابوحنیفہ الصغیر کہا جاتا تھا، یہ بخاری میں فوت ہوئے اوراپنے زمانے میں وہاں کے شیخ تھے۔(العبر في خبر من غبر:۲/ ۳۳۴)

امام ذہبی رحمہ اللہ دوسری کتاب میں کہتے ہیں:

من يضرب به المثل۔۔۔أخذ عنه أئمة۔

یہ ایسے تھے کہ ان کی مثال بیان کی جاتی تھی۔۔۔ان سے ائمہ نے علم حاصل کیا ہے۔(سیر أعلام النبلاء للذهبی:۶/ ۱۳۱)

ان کا تعارف اس لئے پیش کردیا گیا ہے تاکہ جو حضرات ان سے واقف نہیں ہیں وہ بھی ان سے واقف ہوجائیں۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے ضرورت اور مصلحت کے پیش نظر فطرہ میں قیمت نکالنے کو جائز کہا ہے۔(مجموع الفتاوی: ۲۵/ ۸۲)

صحابہ وتابعین اور ائمہ واہل علم سے صراحتاً یہ چیز ثابت ہونے کے بعد بھی اس میں تشدد کرنا بہت ہی عجیب وغریب بات ہے۔

بلکہ صرف تابعین ہی سے اس کا ثبوت مل جانے کے بعد بھی اس مسئلہ میں پر تشدد فتویٰ دینا انتہائی غیر مناسب ہے۔

**بعض معاصرین علماء کا موقف:**

علامہ احمد شاکر رحمہ اللہ نے بھی فطرہ میں قیمت کے جواز کی طرف اشارہ کیا ہے۔ دیکھئے :( المحلی لابن حزم : ج:۶، ص: ۱۳۲ (حاشیہ) بتحقیق احمد شاکر)

حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ فطرہ میں غلہ دینے کو بہتر کہنے کے ساتھ ساتھ آثار تابعین کے پیش نظر لکھتے ہیں:

ان آثار کی وجہ سے صدقہ فطر میں رقم (روپے) وغیرہ دینا جائز ہے تاہم بہتر یہی ہے کہ اجناس مثلاً گندم، آٹا اور کھجور وغیرہ سے صدقہ فطر ادا کیا جائے۔ واللہ اعلم (فتاوی علمیہ: ج:۲، ص:۱۶۵)۔

**خلاصہ**

* صدقۃ الفطر میں خاص اشیاء اور ان کو بھی خاص شکل میں دینے ہی کا صراحتاً ثبوت ملتا ہے۔

* صدقۃ الفطر میں عام غلہ وخوراک دینے کی بات کسی بھی حدیث میں وارد نہیں ہے، ابوسعید الخدری رضی اللہ عنہ کی حدیث میں وارد لفظ طعام کو عام معنی میں لینا بعض حضرات کی غلط فہمی ہے۔

* صدقۃ الفطر کی اصل علت غرباء ومساکین کو ثمن فراہم کرنا ہے۔

* احادیث میں منصوص اشیاء کے علاوہ دیگر خوراک یا نقدی ورقم بھی فطرہ میں دینا جائز ہے۔

* غیر منصوص خوراک دینے کو علی الاطلاق افضل کہنا درست نہیں ہے۔

* فطرہ میں نقد ورقم دینا احادیث اور آثار صحابہ سے ثابت ہے۔

* فطرہ میں نقد ورقم دینا ائمہ سلف سے بھی ثابت ہے بلکہ متقدمین کے مابین اس کے جواز میں کوئی اختلاف ہی نہیں ہے۔

* صدقۃ الفطر میں اگر صرف منصوص اشیاء( کھجور، جو، کشمش، پنیر، گیہوں ) نکالی جائیں تو یہ افضل و بہتر ہے۔لیکن اگر منصوص اشیاء کے علاوہ دوسری چیزیں مثلاً نقد ورقم یا عام خوراک ( جو فطرانہ کی احادیث میں مذکور نہیں ہیں ) جیسے دال، چاول، گوشت و دودھ وغیرہ تو اس میں مطلق طور پر کسی کو بھی افضل نہیں کہا جاسکتا بلکہ حالات اور فقراء ومساکین کی حاجات کے پیش نظر افضل کی بات کہی جائے گی۔

چنانچہ جس علاقہ میں فقراء ومساکین کھانے پینے کی اشیاء سے بے نیاز ہوں اور صدقہ الفطر وصولنے کے بعد اسے بیچ دیتے ہوں ایسے علاقوں میں اگر منصوص اشیاء نہ دی جائیں تو رقم دینا ہی افضل و بہتر ہے۔یہی حکم ان فقراء ومساکین سے متعلق بھی ہے جو فقر وفاقہ والے علاقے میں رہنے کے باوجود بھی استثنائی طور پر اسی حالت میں ہوں۔

لیکن اگر علاقہ ایسا ہوں جہاں کے فقراء ومساکین دو وقت کی روٹی کے محتاج ہوں بغیر کام کئے یا دست سوال دراز کئے انہیں ایک وقت کا کھانا نصیب نہ ہوتا ہو تو ایسے علاقہ میں اگر منصوص اشیاء نہ دی جائیں تو پھر وہاں پر رائج خوراک وطعام دینا ہی افضل ہے۔یہی حکم ان فقراء ومساکین سے متعلق بھی ہے جو کسی خوشحال علاقے میں رہنے کے باوجود بھی استثنائی طور پر اسی حالت کے شکار ہوں۔

Total Pages 108

DATE OF PUBLICATION: 1ST OF EVERY MONTH
RNI NO. : MAHURD/2011/49422/ POSTAL REGISTRATION NO. :MCE/281/2016-2018
POSTED ON 4TH AND 5TH OF EVERY PREVIOUS MONTH

## اسلامک انفارمیشن سینٹر اور اس کی سرگرمیاں




مندرجہ بالا ہماری دعوتی و رفاہی سرگرمیاں ہیں جنکا مقصد اسلام کی صاف وشفاف تعلیمات کو اللہ کے بندوں تک پہونچانا، اسلام کے بارے میں پھیلی ہوئی غلط فہمیوں کا ازالہ کرنا اور لوگوں کے دکھ درد میں انکی مدد کرنا ہے۔ بلاشبہ یہ تمام کام اللہ کی توفیق اور اہل خیر کے تعاون سے ممکن ہو پاتے ہیں۔ چنانچہ ہماری آپ سے گذارش ہے کہ آپ ہماری دعوتی و رفاہی سرگرمیوں میں ہمارے شریک اجر بنیں اور اپنے صدقات، زکاۃ اور عطیات سے سینٹر کا تعاون کریں۔ اللہ رب العزت آپ کے تعاون کو آپ کے لئے ذخیرہ آخرت بنائے۔ آمین

**For Bank Transfer**

| | | |
|---|---|---|
| Bank Name | : | ICICI Bank (Savings) |
| Account Name | : | ILM Foundation |
| Account Number | : | 102801002071 |
| IFSC Code | : | ICIC0001028 |
| MCR Code | : | 400229097 |
| Branch | : | Andheri Link Road, Mumbai |

**For Transfer Through PayTm**



PayTm Number 8291063765

**For Contact Or WhatsApp**

+91 9773112909
+91 8291063785
+91 8291063755

**For Transfer Through UPI**



UPI QR Code

IN-SHA ALLAH OUR VOLUNTEER WILL VISIT TO COLLECT YOUR DONATION ان شاءاللہ ہمارے رضا کار آپ کا تعاون حاصل کرنے پہنچ جائیں گے۔

If Undelivered Please Return To

Ahl us Sunnah

Islamic Information Centre
Gala No.6, Swastik Chamber, Below Kurla Nursing Home, opp. Noorjhan-1, Pipe Road, Kurla (West), Mumbai - 400070.
Ph. 26500400 / 64269999

To,

Book Post